# حضرت عبداللہ بن عمرؓ

کے

# سَو قِصّے


مؤلف

مولانا محمد اویس سرور



بیتُ العُلوم

۲۰- نابھہ روڈ، پُرانی انارکلی لاہور۔ فون: ۷۳۵۲۴۸۳

# حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ

کے

# سَو ۱۰۰ قِصّے

مؤلف

مولانا محمد اویس سرور

بیتُ العُلوم

۲۰- نابھہ روڈ، پرانی انارکلی لاہور۔ فون: ۷۳۵۲۴۸۳

کتاب حضرت عبداللہ بن عمرؓ کے ۱۰۰ قصے

مؤلف مولانا محمد اویس سرور

باہتمام مولانا محمد ناظم اشرف

ناشر بیت العلوم۔۲۰ نابھہ روڈ، چوک پرانی انارکلی، لاہور

فون: 042-7352483

﴿ملنے کے پتے﴾

بیت العلوم = ۲۰ نابھہ روڈ، پرانی انارکلی، لاہور

ادارہ اسلامیات = ۱۹۰ انارکلی، لاہور

ادارہ اسلامیات = موہن روڈ چوک اردو بازار، کراچی

دارالاشاعت = اردو بازار کراچی نمبرا

بیت القرآن = اردو بازار کراچی نمبرا

بیت الکتب = گلشن اقبال، کراچی

ادارۃ المعارف = ڈاک خانہ دارالعلوم کورنگی کراچی نمبر۱۴

مکتبہ دارالعلوم = جامعہ دارالعلوم کورنگی کراچی نمبر۱۴

مکتبۂ قرآن = بنوری ٹاؤن، کراچی

بک سنٹر = 32 حیدر روڈ راولپنڈی

# فہرست


| نمبر شمار | فہرست مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | مقدمہ | |
| ۱ | مختصر حالات زندگی | ۱۱ |
| ۲ | نام ونسب | ۱۷ |
| ۳ | اسلامی تربیت کا حصول | ۱۷ |
| ۴ | غزوات میں شرکت | ۱۸ |
| ۵ | عہد فاروقی اور ابن عمرؓ | ۱۹ |
| ۶ | عہد عثمانی اور ابن عمرؓ | ۲۰ |
| ۷ | حضرت ابن عمرؓ کی علمی شان | ۲۲ |
| ۸ | احادیث بیان کرنے میں احتیاط | ۲۲ |
| ۹ | حضرت ابن عمرؓ بحیثیت فقیہ | ۲۳ |
| ۱۰ | لباس | ۲۴ |
| ۱۱ | حلیہ | ۲۴ |
| ۱۲ | انتقال پر ملال | ۲۵ |
| ۱۳ | ازواج واولاد | ۲۵ |
| ۱۴ | تقدیر کے بارے میں سوال | ۲۶ |
| ۱۵ | اللہ کے لئے بغض | ۲۶ |
| ۱۶ | غلام کی امامت | ۲۷ |
| ۱۷ | حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی آہِ سحر گاہی | ۲۷ |
| ۱۸ | سورۂ اخلاص، تہائی قرآن کے برابر | ۲۸ |
| ۱۹ | حضرت ابن عمرؓ کا خوف آخرت | ۲۸ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰ | علوم شرعیہ کا خلاصہ، چند الفاظ میں | ۲۹ |
| ۲۱ | علمی امانت کا تقاضا، اظہار لاعلمی | ۲۹ |
| ۲۲ | چونتیس مہینے | ۲۹ |
| ۲۳ | حضرت ابن عمرؓ کی گہری سوچ | ۳۰ |
| ۲۴ | اجر وثواب کے قیراط | ۳۰ |
| ۲۵ | حضرت ابن عمرؓ کے آنسو | ۳۱ |
| ۲۶ | حضرت عبداللہؓ کی بیٹی کے نکاح کا قصہ | ۳۱ |
| ۲۷ | خوف خدا سے چشمہ صد سنگ ابلتے دیکھا | ۳۲ |
| ۲۸ | حضرت ابن عمرؓ کی ایک دعا | ۳۳ |
| ۲۹ | رخصت کرنے کا سنت طریقہ | ۳۴ |
| ۳۰ | ایک ویران جگہ سے گزر | ۳۴ |
| ۳۱ | مرنے کے بعد ابوجہل کی حالت | ۳۵ |
| ۳۲ | شیر کی گردن پر ابن عمرؓ کا تھپڑ | ۳۵ |
| ۳۳ | خواب میں حضرت عمرؓ کی زیارت | ۳۶ |
| ۳۴ | حضرت ابن عمرؓ کا زہد | ۳۶ |
| ۳۵ | حضورؐ حضرت ابن عمرؓ کا اکرام کرتے ہیں | ۳۷ |
| ۳۶ | مجلس امیر کے آداب | ۳۷ |
| ۳۷ | نفاق کی ایک صورت | ۳۸ |
| ۳۸ | حضرت عمرؓ کے آخری لمحات | ۳۸ |
| ۳۹ | مصر کے سفر کا ایک واقعہ | ۴۰ |
| ۴۰ | والد محترم کی معیت میں | ۴۱ |
| ۴۱ | دل کی چوٹوں نے چین سے رہنے نہ دیا | ۴۲ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۲ | حضرت ابن عمرؓ کی تواضع | ۴۲ |
| ۴۳ | راہ وفا میں اہل دل........... | ۴۲ |
| ۴۴ | دست مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بوسہ | ۴۳ |
| ۴۵ | جنگ یمامہ کا ایک واقعہ | ۴۴ |
| ۴۶ | کرتے کی گھنڈیاں | ۴۶ |
| ۴۷ | حکم الٰہی کی اطاعت کا جذبہ | ۴۶ |
| ۴۸ | محبوب ترین اموال کا صدقہ | ۴۶ |
| ۴۹ | مال کا فتنہ | ۴۸ |
| ۵۰ | مچھلی کھانے کی خواہش | ۴۸ |
| ۵۱ | سواونٹنیوں کا صدقہ | ۴۹ |
| ۵۲ | انگور کا خوشہ | ۴۹ |
| ۵۳ | حضرت ابن عمرؓ کے روزے | ۵۰ |
| ۵۴ | اللہ کے بندوں میں سے ایک بندہ | ۵۰ |
| ۵۵ | یتیموں کا خیال | ۵۰ |
| ۵۶ | کھانا نہ کھانے کی انوکھی وجہ | ۵۱ |
| ۵۷ | نہ کوئی بندہ رہا نہ کوئی بندہ نواز | ۵۲ |
| ۵۸ | ثرید کا پیالہ | ۵۲ |
| ۵۹ | مسکینوں سے محبت | ۵۳ |
| ۶۰ | حضرت ابن عمرؓ کی فرمانبرداری | ۵۳ |
| ۶۱ | آخرت کا نفع | ۵۳ |
| ۶۲ | دس ہزار درہم کا صدقہ | ۵۳ |
| ۶۳ | حضرت ابن عمرؓ اور اتباع رسولؐ | ۵۵ |

| ۶۴ | حضرت عبداللہؓ کے اونٹ | ۵۶ |
|---|---|---|
| ۶۵ | مکاتب غلام | ۵۷ |
| ۶۶ | دنیا کی آلائشوں سے اجتناب | ۵۷ |
| ۶۷ | حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حضرت ابن عمرؓ کو نصیحت | ۵۸ |
| ۶۸ | حضرت ابن عمرؓ کا سالن | ۵۹ |
| ۶۹ | دوسرے مسلمانوں کو اپنی ذات پر ترجیح | ۶۰ |
| ۷۰ | شکم سیری سے اجتناب | ۶۱ |
| ۷۱ | کھانا ہضم کرنے کی دوا | ۶۱ |
| ۷۲ | کھانے کی خواہش اور حضرت عمرؓ کی تنبیہ | ۶۲ |
| ۷۳ | ابن عمرؓ کی بیٹے کو نصیحت | ۶۲ |
| ۷۴ | ابن عمرؓ کی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت | ۶۳ |
| ۷۵ | حضرت ابن عمرؓ کے بچپن کا ایک واقعہ | ۶۳ |
| ۷۶ | حضرت ابن عمرؓ کا شوق جہاد | ۶۴ |
| ۷۷ | اتباع سنت کا اہتمام | ۶۵ |
| ۷۸ | فتح مکہ کے موقع پر............! | ۶۵ |
| ۷۹ | صلح حدیبیہ اور بیعت رضوان | ۶۶ |
| ۸۰ | حضرت عمرؓ کی جانشینی | ۶۶ |
| ۸۱ | حضرت ابن عمرؓ کی وسعت علمی | ۶۷ |
| ۸۲ | ناسخ و منسوخ کے عالم | ۶۸ |
| ۸۳ | امیر کی اطاعت | ۶۸ |
| ۸۴ | حضرت ابن عمرؓ اور کثرت اسلام | ۶۹ |
| ۸۵ | حضرت ابن عمرؓ کا انداز تعلیم | ۷۰ |

| | | |
|---|---|---|
| ۸۶ | فتویٰ دینے میں احتیاط | ۷۰ |
| ۸۷ | حضرت ابن عمرؓ کی خشیت وخوف خدا | ۷۱ |
| ۸۸ | واقف ہو اگر لذت بیداری شب سے | ۷۲ |
| ۸۹ | تیرے نقش پا کی تلاش میں | ۷۳ |
| ۹۰ | رجل صالح کی سند | ۷۴ |
| ۹۱ | تو بچا بچا کے نہ رکھ اسے...... | ۷۵ |
| ۹۲ | حضرت ابن عمرؓ کی دعا | ۷۵ |
| ۹۳ | بہترین نمونہ | ۷۶ |
| ۹۴ | مشتبہات سے اجتناب | ۷۷ |
| ۹۵ | صدقہ کا غلام | ۷۸ |
| ۹۶ | پھولدار فرش سے نفرت | ۷۸ |
| ۹۷ | نقش ونگار سے اجتناب | ۷۸ |
| ۹۸ | محبوب اموال کا صدقہ | ۷۸ |
| ۹۹ | محتاجوں کی اعانت | ۷۹ |
| ۱۰۰ | حضرت ابن عمرؓ کی فیاضی وسیر چشمی | ۸۰ |
| ۱۰۱ | مہمانی، تین دن ہوتی ہے | ۸۱ |
| ۱۰۲ | باپ کے احباب سے صلہ رحمی | ۸۱ |
| ۱۰۳ | اوپر والا ہاتھ نیچے والے سے بہتر ہے | ۸۲ |
| ۱۰۴ | اہل بیت سے محبت | ۸۲ |
| ۱۰۵ | حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے منسوبات سے محبت | ۸۲ |
| ۱۰۶ | چرچا بادشاہوں میں ہے تیری بے نیازی کا | ۸۳ |
| ۱۰۷ | حقوق انسانیت کا احترام | ۸۴ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۸ | ابن عمرؓ کے اخلاق کریمانہ | ۸۵ |
| ۱۰۹ | لوگوں کی حضرت ابن عمرؓ سے محبت | ۸۶ |
| ۱۱۰ | اہل مدینہ کی دعوت | ۸۶ |
| ۱۱۱ | خط لکھنے کا مسنون طریقہ | ۸۷ |
| ۱۱۲ | ابن عمرؓ کی اپنے بیٹے سے ناراضگی | ۸۷ |
| ۱۱۳ | حضرت ابن عمرؓ کی فراست وحاضر جوابی | ۸۹ |
| ۱۱۴ | حضرت ابن عمرؓ کے معمولاتِ یومیہ | ۸۹ |
| ۱۱۵ | شاگردوں کی اصلاح کا اہتمام | ۹۰ |
| ۱۱۶ | حضرت ابن مسعودؓ سے تعلق خاطر | ۹۰ |
| ۱۱۷ | اہل یمن کی ایک فضیلت | ۹۱ |
| ۱۱۸ | اکابرین سے قلبی تعلق وعقیدت | ۹۱ |
| ۱۱۹ | حضرت عمرؓ کا کرتہ | ۹۲ |
| ۱۲۰ | سفر آخرت | ۹۲ |
| ۱۲۱ | فہرس المراجع | ۹۶ |

# مقدمہ

﴿ان الحمد لله رب العالمين، نحمده و نستعينه و نستغفره و نعوذ بالله من شرور انفسنا و من سيأت اعمالنا، من يهده الله فلا مضل له و من يضلل فلا هادى له و نشهد ان لا اله الا الله وحده لاشريك له و نشهد ان محمد اعبده ورسوله.

يٰاَيُّهَاالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اتَّقُوْا اللّٰهَ حَقَّ تُقَاتِهٖ وَلَاتَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُسْلِمُوْنَ يٰاَيُّهَاالنَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِىْ خَلَقَكُمْ مِنْ نَفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالاً كَثِيْراً وَنِسَاءً وَاتَّقُوْا اللّٰهَ الَّذِىْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْباً يٰاَيُّهَاالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اتَّقُوْا اللّٰهَ وَقُوْلُوْا قَوْلاً سَدِيْدًا يُصْلِحْ لَكُمْ اَعْمَالَكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيْمًا.﴾

حمد وصلوۃ کے بعد!

دین اسلام کا بنیادی مقصد لوگوں کو سیدھے راستہ کی راہ نمائی فراہم کرنا اور انہیں باطل کی گھٹاٹوپ تاریکیوں سے نکال کر حق کی دیدہ زیب روشنیوں میں لانا قرار دیا گیا ہے، اس کے نتیجہ میں انہیں دنیا وآخرت کی نعمتوں سے سرفراز کرنا، سعادت دائمی کا حامل بنانا اور ایک صالح اور یکتا معاشرہ کا قیام اسلامی نظریہ حیات ہے۔

اسی مقصد کی تکمیل کے لئے اللہ رب العزت نے اپنے آخری نبی سرکار دوعالم حضرت محمد ﷺ کو مبعوث فرمایا اور آپ کے مقصد بعثت کو اس تعبیر قرآنی کے ساتھ واضح کر دیا:

﴿هُوَ الَّذِىْ بَعَثَ فِى الْأُمِّيِّيْنَ رَسُوْلاً مِنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِىْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ﴾ (سورۃ الجمعۃ:۲)

''وہی تو ہے جس نے ان پڑھوں میں انہی میں سے (محمد ﷺ کو) پیغمبر بنا کر بھیجا جو ان کے سامنے اس کی آیتیں پڑھتے ہیں اور ان کو پاک کرتے ہیں اور (خدا کی) کتاب اور دانائی سکھاتے ہیں اور اس سے پہلے تو یہ لوگ صریح گمراہی میں تھے''

لہٰذا لوگوں کو توحید و عبادت الٰہی کی طرف دعوت دینا، ان کے نفوس کا تزکیہ کرنا، مزاج انسانی اور معاشرہ میں بگاڑ پیدا کرنے والی ہر چیز کا قلع قمع کرنا آنحضرت ﷺ کا مقصد رسالت قرار دیا گیا۔

آنحضرت ﷺ نے اس مقصد کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنا کر دن رات ترویج اسلام کے لئے جدوجہد فرمائی، اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب کی لاثانی قربانیوں، مخلصانہ جدوجہد اور للّٰہیت سے بھرپر محنت و دعوت کو قبول فرمایا اور ایک مبارک جماعت کو کھڑا کیا جو مقصد پیغمبر ﷺ کو لے کر حرکت میں آئی اور روئے زمین کے چپہ چپہ تک پیغام حق کو پہنچانے کا حق ادا کر دیا۔ نبی کریم ﷺ کی نگاہ پرانوار نے ان مقدس ہستیوں میں وہ بجلیاں بھر دی تھیں کہ قیصر و کسریٰ کے بالا خانوں میں ان کا رعب اور ہیبت محسوس کی جا سکتی تھی۔

اس جماعت پیغمبر کے تربیت یافتہ افراد نے دین حنیف کی آبیاری کے لئے نفس و نفیس کو قربان کیا اور پرچم اسلام کو کفر کے قلعوں میں گاڑ کر ہی دم لیا۔ یہ حضرات اپنے تن من دھن کو اللہ کے دین کے لئے لٹاتے رہے اور دنیا پر ثابت کر دیا کہ محمد ﷺ کے ساتھی ایسے جانثار اور وفادار ہیں کہ آپ ﷺ سے پہلے کسی نبی کو ایسے ساتھی میسر نہیں آئے۔ ان حضرات کی محنت و برکت سے اسلام ایک ایسا دریا ثابت ہوا جس سے اٹھنے والی موج تند جولاں سے نہنگوں کے نشیمن تہ و بالا ہو گئے۔

جونہی ایمان نے ان کے قلوب میں جگہ پکڑی یہ خدائے وحدہ لاشریک لہ پر یقین محکم کی

نعمت عظمیٰ سے سرفراز ہوتے چلے گئے اور قرآن کی زبانی ان کی عظمت کے نغمے گونجنے لگے:

﴿وَالسَّابِقُوْنَ الْأَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ وَالأَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّلَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهَارُ خَالِدِيْنَ فِيْهَا اَبَدًا ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ﴾ (التوبۃ:۱۰۰)

''جن لوگوں نے سبقت کی (یعنی سب سے) پہلے (ایمان لائے) مہاجرین میں سے بھی اور انصار میں سے بھی اور جنہوں نے نیکوکاری کے ساتھ ان کی پیروی کی، خدا ان سے خوش ہے اور وہ خدا سے خوش ہیں اور اس نے ان کے لئے باغات تیار کیے ہیں جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں اور ہمیشہ ان میں رہیں گے یہ بڑی کامیابی ہے''

ایک جگہ یوں عدالت وعظمت صحابہ رضی اللہ عنہم کا اعلان ہوتا ہے:

﴿وَلٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَيْكُمُ الْاِيْمَانَ وَزَيَّنَهٗ فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَكَرَّهَ اِلَيْكُمُ الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ وَالْعِصْيَانَ اُولٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُوْنَ﴾ (الحجرات:۷)

''لیکن اللہ نے تمہارے نزدیک ایمان کو ایک محبوب چیز بنا دیا اور اس کو تمہارے دلوں میں سجا دیا اور کفر اور گناہ اور نافرمانی سے تم کو بیزار کر دیا، یہی لوگ راہ ہدایت پر ہیں''

یہ ارشاد ربانی بھی ملاحظہ ہو:

﴿مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ﴾ (الفتح: ۲۹)

''محمد خدا کے پیغمبر ہیں، اور جو لوگ ان کے ساتھ ہیں وہ کافروں کے

حق میں سخت ہیں اور آپس میں رحم دل (اے دیکھنے والے) تو ان کو
دیکھتا ہے کہ (خدا کے آگے) جھکے ہوئے سربسجود ہیں اور خدا کا فضل
اور اس کی خوشنودی طلب کر رہے ہیں، (کثرت) سجود کی وجہ سے
ان کی پیشانیوں پر نشان پڑے ہوئے ہیں، ان کے یہی اوصاف
تورات میں (مرقوم) ہیں اور یہی اوصاف انجیل میں ہیں"

ہو حلقہ یاراں تو بریشم کی طرح نرم
ہو رزم حق و باطل تو فولاد ہے مومن

ہر مسلمان کے لئے اسوۂ صحابہ رضی اللہ عنہم کو اپنانا اور ان کے نشان قدم کی پیروی کرنا لازم قرار دیا گیا، ہم پر لازم ہیں کہ ہم حکمت صدیق اکبر، پختگی فاروق، حیاء عثمان، علم علی، نرمی حسن، مضبوطی حسین، سیاست معاویہ، شجاعت حمزہ، تقویٰ معاذ، یقین عباس، تفقہ ابن مسعود، توکل ابوہریرہ، زہد ابی ذر، سخات عبدالرحمٰن، عبادت ابن عمر، تواضع انس، صدق حذیفہ اور تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کی ہر خوبی کو اپنی زندگیوں میں زندہ کریں۔

اتباع صحابہ رضی اللہ عنہم کو اپنانے کے لئے مسلمان کو جن اسباب کی ضرورت ہے ان میں سب سے زیادہ اہمیت کی حامل چیز صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے حالات و سیرت کا مطالعہ ہے۔ یہ مطالعہ ہمیں ایسے خلفاء، علماء قضاۃ، حکماء اور بہادر لوگوں کے تذکرہ اور حالات سے روشناس کراتا ہے جن کے دل نور ایمانی سے روشن، جن کی جبیں سجود عاشقانہ سے مزین، جن کے دل محبت رسول سے سرشار، جن کی زبانیں ذکر الٰہی سے معمور اور جن کے اعضاء اطاعت الٰہی میں مصروف دکھائی دیتے ہیں۔ یہ لوگ اسلام کی روشنی کا مینار اور حق کی پیروی کرنے والے ہیں۔ خود نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے:

﴿اصحابی کالنجوم بایھم اقتدیتم اھدیتم﴾

"میرے صحابہ (رضی اللہ عنہم) ستاروں کی مانند ہیں تم جس کی بھی
اقتداء کرو گے ہدایت پا جاؤ گے"

زیر نظر کتاب بھی اس کاروانِ علم و آگہی کے ایک فرد مبارک کے تذکرہ پر مشتمل ہے،

جن کا نام نامی ''عبداللہ بن عمر'' رضی اللہ عنہ ہے۔ حضور ﷺ کے افعال واقوال کی اتباع کا کثیر حصہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے دامن نصیب میں آیا جس کی وجہ سے آپ ''اتبع الصحابة بالسنة'' (صحابہ میں سب سے زیادہ سنت کی پیروی کرنے والے) کے لقب سے ملقب ہیں۔ آپؓ علم تفسیر وحدیث میں ایک ممتاز مقام کے حامل تھے، علم فقہ میں تعمق کا یہ عالم تھا کہ بہت سے اکابر صحابہ وتابعین پیچیدہ مسائل میں آپ کے فتاوی کی طرف رجوع کیا کرتے تھے۔ فقہ مالکی جو کہ اس وقت دنیا کے بہت سے ممالک میں رائج ہے اس کی بہت سی روایات اور مسائل کا دارومدار حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کی تعلیمات پر ہے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے ممتاز شاگرد حضرت نافع رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

''ابن عمرؓ نے سورہ بقرہ چار مہینے میں تفسیر وتاویل کے ساتھ پڑھی ہے''

ابن سیرین کا قول ہے:

''صحابہ رضی اللہ عنہم کے نزدیک مناسک حج کے سب سے بڑے عالم حضرت عثمان اور ان کے بعد ابن عمر ہیں''

میمون بن مہران جب ابن عباس اور ابن عمر رضی اللہ عنہما کا تذکرہ کرتے تو فرماتے:

''ابن عمر تقوی میں اور ابن عباس علم میں آگے ہیں''

عمر بن دینار کہتے ہیں:

''ابن عمر نوجوان فقہاء میں شمار کیے جاتے تھے''

ابن سیرین کی محبت کا یہ عالم تھا کہ وہ دعا کیا کرتے تھے:

''اے اللہ! تو جب تک ابن عمر کو زندہ رکھے مجھے بھی زندہ رکھ تاکہ میں ان کی اقتداء کرتا رہوں''

بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا بیان ہے کہ:

''ہم لوگوں میں ابن عمر سے زیادہ اپنے نفس پر قابو رکھنے والا کوئی نہیں ہے''

شعبی کہتے ہیں:

''اگر میں کسی کے جنتی ہونے کی گواہی دیتا تو ابن عمر کے بارے میں دیتا''

اس کتاب میں علم وعمل کے عظیم پیکر حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی حیات مبارکہ سے منتخب کردہ سو قصوں کو حدیث وسیر کی مستند ترین کتابوں سے جمع کیا گیا ہے۔اس میں ان تمام پہلوؤں کو سامنے لانے کی بھرپور کوشش کی گئی جو کسی نہ کسی انداز میں پڑھنے والوں کے دل پر دستک دیں اور عمل کے جذبہ کو ابھارنے میں مددگار ثابت ہوں۔قارئین سے التماس ہے کہ دوران مطالعہ مرتب کی طرف سے کوئی کوتاہی سامنے آئے تو ایک طالب علم کی لغزش قلم سمجھ کر اسے معاف فرمائیں اور اگر کوئی بات فائدہ دے جائے اور عمل صالح کا ذریعہ بن جائے تو راقم کی انتہائے تمنا یہی ہے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہم سب کو توفیق عطا فرمائے کہ ہم بھی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کی زندگیوں کو سمجھیں،ان کی صفات کو اپنے اندر پیدا کریں اور انہی کے نقش قدم پر چلیں،اللہ ہماری زندگی سے باطل لوگوں کے باطل طریقے نکال دے اور سچے لوگوں کے نورانی طریقوں کو ہماری زندگی میں زندہ کردے..........

ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد

اللہ تعالیٰ بیت العلوم کے ارباب کو جزائے خیر عطا فرمائے جنہوں نے واقعاتی طرز تحریر پر مشتمل سیرت نگاریوں کا ایک بہت عمدہ سلسلہ شروع کیا ہے،بیت العلوم سے اب تک بہت سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کے سوسو قصے شائع ہو چکے ہیں۔یہ اشاعت خلفائے راشدین کے قصوں سے شروع ہوئی تھی لیکن قارئین کی پسندیدگی کے پیش نظر اب یہ سلسلہ کافی وسعت اختیار کر چکا ہے۔اللہ تعالیٰ ان حضرات کی تمام دینی واصلاحی کاوشوں کو قبول فرمائے اور دین وعلم کی مزید خدمت کرنے کی توفیق مرحمت فرمائے۔

شگفتہ ہو کے کلی دل کی پھول ہو جائے
یہ التجائے مسافر قبول ہو جائے

محمد اویس سرور
فاضل ومدرس جامعہ اشرفیہ لاہور

# حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

# مختصر حالات زندگی

زندگانی تھی تری مہتاب سے تابندہ تر
خوب تھا صبح کے تارے سے بھی تیرا سفر

## نام ونسب:

عبداللہ نام، ابوعبدالرحمٰن کنیت، آبائی سلسلۂ نسب یہ ہے۔ عبداللہ بن عمر بن خطاب ابن نفیل بن عبدالعزی بن رباح بن قرط بن رزاح بن عدی بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر۔ ماں کا نام زینب تھا، نانہالی نسب نامہ یہ ہے، زینب بنت مظعون بن حبیب بن وھب بن حذافہ بن جمع بن عمرو بن حصین۔

صحیح روایت سے ثابت ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ غزوہ احد میں جو ۳ھ میں پیش آیا، چودہ برس کے تھے، اس حساب سے ان کی پیدائش کا تخمینی زمانہ بعثت کا دوسرا سال ہے اور ۶ھ نبوی میں جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مشرف بہ اسلام ہوئے تو ابن عمر کا سن تقریباً پانچ برس کا ہوگا۔

## اسلامی تربیت کا حصول:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہوش سنبھالا ہی تھا کہ اپنے گھر کے در و دیوار پر اسلام کو پرتو فگن دیکھا اور اسلام ہی کے دامن میں ان کی نشو ونما ہوئی بعض روایتوں میں ہے کہ وہ اپنے والد بزرگوار سے پہلے مشرف باسلام ہوئے تھے مگر صحیح یہ ہے کہ انہوں نے اپنے والد بزرگوار کے ساتھ اس طرح اسلام قبول کیا تھا، جس طرح خاندان کے بڑے بزرگ کے تبدیل مذہب پر گھر کے کمسن بچے بھی غیر شعوری طور سے اپنے مذہب کو بدل ڈالتے ہیں جن غیر معتبر راویوں نے (حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے قبل) حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسلام کا واقعہ نقل کیا ہے۔ درحقیقت ان کو بیعت رضوان کے واقعہ کے ساتھ التباس ہوا ہے، صحیح

بخاری میں خود حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زبانی منقول ہے کہ جب میرے باپ مسلمان ہوئے تو میں چھوٹا بچہ تھا، ظاہر ہے کہ ایک چھوٹا بچہ حق و باطل کی تمیز کی وہ حرکت نگاہ نہیں رکھتا، جو اس زمانہ میں اس کو کسی کے بذات خود ردوقبول پر آمادہ کر سکے۔

انوار اسلام کی چمک کے ساتھ ساتھ مشرکین کے ظلم وطغیان کی گرج بھی برابر بڑھتی گئی اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اوران کا خاندان بھی ان کی ستم گریوں سے محفوظ نہ رہا اس لئے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی اپنے اہل وعیال کے ساتھ ہجرت کی۔

## غزوات میں شرکت:

ہجرت کے بعد حق و باطل کی پہلی آویزش غزوہ بدر ہے، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کل عمر ۱۳ سال کی تھی، تاہم جانبازی کے شوق میں شرکت کی درخواست کی، صغیر السن ہونے کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قبول نہ فرمائی۔

اس کے ایک سال بعد دوسرا معرکہ احد میں ہوا۔ اس میں بھی انہوں نے اپنا نام پیش کیا مگر چونکہ چودہ سال سے متجاوز نہیں ہوئے تھے۔ اس لئے اس مرتبہ بھی ان کی درخواست مسترد ہوگئی۔ احد کے دو سال بعد ۵ھ غزوہ خندق میں ان کی عمر پندرہ سال پوری ہوچکی تھی چنانچہ وہ سب سے پہلا معرکہ ہے جس میں ان کو سرکار رسالت سے شرکت کی اجازت ملی۔

اس کے بعد غزوہ خیبر میں بھی وہ مجاہدانہ شریک ہوئے اور اس سفر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حلال وحرام کے جو بعض خاص احکام جاری فرمائے وہ ان کے راوی ہیں۔

فتح مکہ کے بعد غزوہ حنین میں بھی صف آرا تھے، چنانچہ حنین کی واپسی کے بعد کے واقعات کے سلسلہ میں کہتے ہیں کہ جب ہم غزوہ حنین سے لوٹے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اعتکاف کی نذر کے متعلق پوچھا جو جاہلیت کے زمانہ میں پالی تھی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے پورا کرنے کا حکم دیا۔

اس کے بعد طائف کا محاصرہ ہوا، اس محاصرہ میں بھی ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پیش پیش تھے، چنانچہ اس محاصرہ کے واقعات بیان کرتے تھے کہ جب محاصرہ میں مسلمانوں کو کامیابی نہ ہوئی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ انشاء اللہ کل محاصرہ اٹھا کر واپس ہو جائیں

گے، یہ ارشاد لوگوں پر گراں گذرا انہوں نے عرض کیا، کیا بغیر فتح کئے ہوئے لوٹ چلیں؟ آپ نے فرمایا اچھا کل پھر لڑلو، چنانچہ دوسرے دن لڑے اور فتح کے بجائے الٹے زخمی ہوئے، آپ نے پھر فرمایا کہ انشاء اللہ کل واپس جائیں گے، اس مرتبہ لوگوں نے بخوشی منظور کرلیا، اس پر آپ مسکرادیئے۔

حجۃ الوداع آنحضرت ﷺ کا آخری حج تھا، اس میں مسلمانوں کا جم غفیر آپ کے ہمرکاب تھا، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی اس شرف میں شریک تھے، چنانچہ حجۃ الوداع کے واقعات میں ان کا بیان ہے کہ حجۃ الوداع میں آنحضرت ﷺ اور بعض صحابہ رضی اللہ عنہم نے بال منڈائے تھے اور بعضوں نے صرف ترشوانے پر اکتفا کیا تھا۔

۹ھ میں غزوہ تبوک پیش آیا۔ اس میں آنحضرت ﷺ نے ۳۰ ہزار کی جمعیت کے ساتھ رومیوں کے مقابلہ کے لئے تبوک کا رخ کیا تھا، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس میں بھی شریک تھے، چنانچہ فرماتے ہیں کہ جب آنحضرت ﷺ حجر کی طرف گذرے تو فرمایا ان لوگوں کے مسکن میں داخل نہ ہو جنہوں نے (خدا کی نافرمانی کرکے) اپنے اوپر ظلم کیا کہ مبادا تم بھی اس عذاب میں مبتلا نہ ہو جاؤ جس میں وہ مبتلا ہوئے، اگر گذرنا ہے تو خشیت الٰہی سے روتے ہوئے گذر جاؤ۔

غرض غزوہ خندق سے لیکر آخر تک آنحضرت ﷺ کی زندگی میں ایسی بڑی مہم نہ تھی جس میں انہوں نے شرکت کی عزت حاصل نہ کی تھی۔

## عہد فاروقی اور ابن عمرؓ:

عہد فاروقی کی بعض فتوحات شریک رہے لیکن محض ایک سرفروش مجاہد کی حیثیت سے۔ نافع کا بیان ہے کہ جب ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نہاوند کی جنگ میں شریک ہوئے اور بیمار پڑ گئے تو پیاز کو دھاگے میں پرو کر دوا میں پکاتے تھے، جب اس میں پیاز کا مزہ آجاتا تھا تو اس کو نکال کے دوا پی لیتے تھے، شام اور مصر کی فتوحات میں بھی شرکت کا پتہ چلتا ہے لیکن ان فتوحات میں ان کا کوئی نمایاں کارنامہ نہیں ہے اور اس زمانہ میں سلطنت کے انتظامی امور میں بھی انہوں نے کوئی حصہ نہیں لیا غالباً اس کا سبب یہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے

عزیزوں کو اس میں پڑنے نہ دیتے تھے، تاہم جہاں امت کے نفع ونقصان کا کوئی سوال پیش آجاتا تو حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد بزرگوار کی سخت گیری کے خطرہ کو برداشت بھی کر لیتے تھے، چنانچہ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا وقت آخر ہوا اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنی بہن ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی زبانی معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کسی کو اپنا جانشین نامزد کرنے کا خیال نہیں رکھتے جس سے ان کے خیال میں آئندہ مشکلات پیش آنے کا خطرہ تھا تو ڈرتے ڈرتے باپ کی خدمت میں حاضر ہوئے ان کا بیان ہے کہ میں یہ جرات تو کر گیا مگر مارے خوف کے معلوم ہوتا تھا کہ پہاڑ اٹھا رہا ہوں، میں پہنچا تو پہلے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ لوگوں کے حالات پوچھتے رہے، پھر میں نے جرات کر کے عرض کی کہ میں لوگوں کی چہ میگوئیاں گوش گذار کرنے حاضر ہوا ہوں ان کا خیال ہے کہ آپ کسی کو اپنا جانشین منتخب نہ فرمائیں گے، فرض کریں کہ وہ چرواہا جو آپ کی بکریوں اور اونٹوں کو چراتا ہے، اگر گلہ کو چھوڑ کر آپ کے پاس چلا جائے تو ریوڑ کا کیا حشر ہوگا؟ اسی حالت میں انسانوں کی گلہ بانی کا فرض تو اس سے کہیں بڑھ کر ہے! حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس معقول استدلال کو پسند کیا، پھر کچھ سوچ کر بولے خدا خود اپنے گلہ کا نگہبان ہے، اگر میں کسی کو اپنا جانشین نامزد نہ کروں تو کوئی مضائقہ نہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے بھی نامزد نہیں فرمایا تھا اور اگر کر جاؤں تو بھی کوئی حرج نہیں کہ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نامزد کر گئے تھے، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام لیا تو میں سمجھ گیا کہ وہ آنحضرت ﷺ کے اسوہ حسنہ پر کسی کو ترجیح نہ دیں گے اور کسی کو اپنا جانشین خود نہ بنائیں گے چنانچہ انہوں نے اپنے بعد اپنی جانشینی کا مسئلہ مسلمانوں کی ایک جماعت کے سپرد کر دیا، جس میں متعدد اکابر صحابہ شامل تھے۔

## عہد عثمانی اور ابن عمرؓ:

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد بزرگوار کی وفات کے بعد سب سے پہلے انتخاب خلیفہ کی مجلس شوریٰ میں نظر آتے ہیں، کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وصیت فرمائی تھی کہ خلیفہ کے انتخاب میں عبداللہ بحیثیت مشیر شریک ہوں، مگر صرف مشورہ دے سکتے ہیں خلیفہ نہیں نامزد

کیئے جا سکتے ،حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں ان کوملکی معاملات میں حصہ لینے کا موقع ملا، مگر انہوں نے اس سے کوئی فائدہ نہیں اٹھایا حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قضاء کا عہدہ پیش کیا، انہوں نے معذرت کر دی کہ ''میں نہ دو شخصوں کے درمیان فیصلہ کرتا ہوں، اور نہ دو شخصوں کی امامت کرتا ہوں کیونکہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا قاضی تین قسم کے ہوتے ہیں، ایک جاہل جس کا ٹھکانا دوزخ ہے، دوسرا عالم مائل الی الدنیا، اس کا مستقر بھی دوزخ ہے، تیسرا جو اجتہاد کرتا ہے اور صحیح رائے قائم کرتا ہے اس کے لئے نہ عذاب ہے نہ ثواب'' حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ تمہارے باپ تو فیصلے کرتے تھے، بولے یہ صحیح ہے، لیکن جب ان کو کسی پیچیدہ بات میں دشواری پیش آتی تھی تو آنحضرت ﷺ کی طرف رجوع کرتے تھے اور جب آنحضرت ﷺ کو دشواری ہوتی تھی تو جبرئیل علیہ السلام سے دریافت فرماتے تھے میں کس طرف رجوع کرونگا؟ کیا آپ نے آنحضرت ﷺ سے نہیں سنا کہ جس خدا کی پناہ مانگی اس نے پناہ کی جگہ پناہ مانگی، اس لئے خدارا مجھ کو کہیں کا عامل نہ بنایئے ان کے انکار پر حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے زیادہ اصرار نہیں کیا، البتہ یہ عہد لے لیا کہ اس کا تذکرہ کسی سے نہ کرنا۔

مگر ملکی انتظام سے اس کنارہ کشی کے باوجود جہاد فی سبیل اللہ میں برابر شریک ہوتے رہے چنانچہ ۲۷ھ میں، افریقہ (تیونس) الجزائر، مراکش، کی مہم میں شریک ہوئے، پھر ۳۰ھ میں خراساں اور طبرستان کے معرکوں میں سعید بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ ہے، جب فتنہ و فساد شروع ہوا تو بالکل کنارہ کش ہو گئے اور پھر کسی چیز میں حصہ نہ لیا، اسی احتیاط کی بنا پر خلافت کے اعزاز سے بھی انکار کر دیا، حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے بعد لوگوں نے آپ سے درخواست کی کہ آپ امیر ابن امیر ہیں ہم سب آپ کے ہاتھ پر بیعت کرنے کو آمادہ ہیں فرمایا، جہاں تک میرے امکان میں ہے اپنے لئے ایک مچھر کے برابر بھی خون نہ بہنے دونگا، لوگوں نے دھمکی دی کہ آپ اس بارگراں کو نہیں سنبھالتے تو ہم آپ کو قتل کر دیں گے لیکن انہوں نے اس دھمکی کی بھی مطلق پرواہ نہ کی اور خلافت جیسے رفیع اعزاز سے جو اس وقت فتنوں کا مرکز بن گیا تھا خود کو بچائے رکھا۔

## حضرت ابن عمرؓ کی علمی شان:

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آنحضرت ﷺ کی صحبت، آپکی بارگاہ کی دائمی حاضر باشی، سفر و حضر کی ہمرکابی، فاروق اعظم کی تعلیم و تربیت اور خود ان کی تلاش و جستجو نے مذہبی علوم کا دریا بنا دیا تھا، قرآن، تفسیر، حدیث، فقہ وغیرہ تمام مذہبی علوم کا بحر بے کراں تھے، آپکا شمار علمائے مدینہ کے اس زمرہ میں تھا، جو علم و عمل کے مجمع البحرین سمجھے جاتے تھے۔

## احادیث بیان کرنے میں احتیاط:

اس فضل و کمال، اس وسعت علم اور اس دقت نظر کے باوجود حدیث بیان کرنے میں حددرجہ محتاط تھے، محمد بن علی راوی ہیں کہ صحابہ کی جماعت میں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے زیادہ حدیث بیان کرنے میں کوئی محتاط نہ تھا، وہ حدیث میں کمی وبیشی سے بہت ڈرتے تھے۔

ابوجعفر کا بیان ہے کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ ﷺ کی حدیثوں میں کمی وزیادتی سے بہت زیادہ خائف رہتے تھے۔

سعید اپنے والد کی زبانی بیان کرتے ہیں کہ حدیث نبوی میں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے زیادہ محتاط میری نظر سے کوئی نہیں گذرا، اس لئے آپ عام طور پر حدیث بیان کرنے سے گریز کرتے تھے۔

مجاہد کا بیان ہے کہ مدینہ کے راستہ میں میرا اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ساتھ ہوا، اس درمیان میں انہوں نے صرف ایک حدیث بیان کی۔

امام شعبی کا بیان ہے کہ میں ایک سال تک عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس بیٹھا لیکن انہوں نے کوئی حدیث نہیں بیان کی، اس کا یہ مقصد نہیں کہ وہ روایت حدیث کو برا سمجھتے تھے یا کم بیان کرتے تھے بلکہ بلاضرورت نہیں بیان کرتے تھے۔

وہ احادیث کو آنحضرت ﷺ کے الفاظ میں روایت کرنا ضروری سمجھتے اور اس میں تغیر پسند نہ کرتے تھے، ایک مرتبہ عبید بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ حدیث سنا رہے تھے

’’قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مثل النافق کشاۃ من بین

ربیصتین اذا اذااتت ھولاء نطحتھا ''حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فوراً ٹوک دیا کہ یہ حدیث اس طرح نہیں بلکہ یوں ہے ''مثل المنافق بین غنمین'' عبیدہ عمر میں آپ سے بڑے تھے، اس لئے ان کو غیرت آ گئی، بہت برہم ہوئے، ان کے اس بے جا غصہ کا یہ جواب دیا کہ اگر میں نے آنحضرت ﷺ سے اس طریقہ سے نہ سنا ہوتا تو نہ تردید کرتا۔

اس احتیاط کی بنا پر اکابر علماء آپکی مرویات کو اتنی قابل اعتماد سمجھتے تھے کہ پھر کسی مزید توثیق کی ضرورت باقی نہیں رہتی، امام شعبی فرماتے تھے کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت بہت درست ہوتی تھی، ابن شہاب زھری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان کی رائے کے بعد پھر کسی دوسری رائے کی ضرورت نہیں سمجھتے تھے، موطا امام مالک جس کو امت نے صداقت اور وثوق میں بہت بڑا درجہ دیا ہے زیادہ تر ان کی ہی روایات پر مشتمل ہے، خصوصاً وہ روایات جو حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ان کے خادم وشاگرد نافع نے بیان کی ہیں اور ان سے امام مالک نے سنا ہے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آنحضرت ﷺ کی خدمت میں تقریباً پندرہ برس رہے، پھر شیخین کا پورا زمانہ دیکھا اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں گویا تیس برس رہے، پھر حضرت نافع ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی صحبت میں تیس برس رہے پھر امام مالک حضرت نافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حلقہ درس میں بارہ برس بیٹھے، اسی طرح مالک عن نافع عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سلسلہ محدثین کے نزدیک سلسلۃ الذھب کہا جاتا ہے اور بجا کہا جاتا ہے کہ:

این سلسلہ از طلائے ناب است     این خانہ تمام آفتاب است

''یہ لڑی سونے کی لڑی ہے اور یہ گھر (ہدایت کا) آفتاب ہے''

ذات نبوی کے علاوہ آپ کے شیوخ میں حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عمر، عثمان، علی، زید بن ثابت، عبداللہ بن عمر مسعود، بلال، صہیب، رافع بن خدیج رضی اللہ عنہم، عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا، اور حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا جیسے اکابر امت ہیں۔

## حضرت ابن عمرؓ، بحیثیت فقیہ:

حدیث کے بعد فقہ کا درجہ ہے کہ اسی پر تشریع اسلامی کا دارومدار ہے، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تفقہ فی الدین میں درجہ کمال حاصل تھا، آپ کی ساری عمر علم وافتاء میں بسر ہوئی۔ مدینہ

کے ان مشہور صاحب فتاویٰ صحابہ رضی اللہ عنہم میں جن کے فتاویٰ کی تعداد سب سے زیادہ ہے ایک ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تھے، فقہ مالکی جو ائمہ اربعہ میں سے ایک امام، امام مالکؒ کی فقہ ہے، اس کا تمام تر دارومدار حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فتاویٰ پر ہے اس بنا پر امام مالک فرماتے ہیں کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ائمہ دین میں تھے، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فتاویٰ جمع کئے جائیں تو ضخیم جلد تیار ہوسکتی ہے، کبار کی رائے ہے کہ تنہا ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اقوال، اسلامی مسائل کے حل کے لئے کافی ہیں۔

## لباس:

لباس بہت معمولی پہنتے تھے، عموماً قمیص ازار، اور سیاہ عمامہ استعمال کرتے تھے، چپل پہنتے تھے، ازار نصف پنڈلی تک ہوتا تھا، رنگوں میں زرد رنگ استعمال کرتے تھے کہ خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی یہ رنگ پسند تھا، کبھی کبھی بیش قیمت لباس بھی پہن لیتے تھے، نافع کہتے ہیں کہ میں نے ان کو پانچ سو کی چادر اوڑھے دیکھا ہے، انگوٹھی بھی رکھتے تھے، جس پر عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کندہ تھا، مگر وہ صرف مہر وغیرہ کے وقت کام آتی تھی، پہنتے نہ تھے۔

## حلیہ:

شکل وصورت میں وہ اپنے والد بزرگوار سے بہت مشابہ تھے، دراز قامت اور بھاری بھرکم تھے، رنگ گندمی تھا، کندھوں تک کاکلیں تھیں، کبھی کبھی مانگ بھی نکالا کرتے تھے، داڑھی بقدر ایک مشت رکھتے تھے، مونچھیں اس قدر گہری کترواتے تھے کہ لبوں کی سفیدی نمایاں ہوجاتی تھی، زرد خضاب کرتے تھے۔

## انتقال پرملال:

۷۴ھ میں تراسی چوراسی برس کی عمر میں وفات پائی، وفات کا واقعہ یہ ہے کہ حج کے زمانہ میں ایک شخص کے نیزہ کی نوک جو زہر میں بجھی ہوئی تھی ان کے پاؤں میں چبھ گئی یہ زہر ان کے جسم میں سرایت کر گیا اور یہی زخم ان کی موت کا باعث ہوا، وفات کے بعد وصیت کے مطابق لوگوں نے حرم کے باہر دفن کرنا چاہا، مگر حجاج نے مداخلت کی اور خود ہی

نماز جنازہ پڑھائی، مجبوراً ''فخ'' نامی مہاجرین کے قبرستان میں سپرد خاک کیے گئے۔

باغ باقی ہے باغباں نہ رہا
اپنے پھولوں کا پاسباں نہ رہا
کارواں تو رواں رہے گا مگر
ہائے وہ میر کارواں نہ رہا

## ازواج واولاد:

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی متعدد بیویاں تھیں، جن سے بارہ لڑکے اور چار لڑکیاں تھیں، ابوبکر، ابوعبیدہ، واقد، عبداللہ، حفصہ اور سودہ بنت ابی عبید کے بطن سے تھے، عبدالرحمٰن ام علقمہ بنت علقمہ کے بطن سے تھے، سالم عبیداللہ ابوسلمہ اور قلابہ مختلف لونڈیوں کے بطن سے تھے۔

هيهات لاياتي الزمان بمثله
ان الزمان بمثله لبخيل
''ناممکن ہے کہ زمانہ ان جیسا شخص لا سکے کیونکہ
زمانہ ان جیسے افراد مہیا کرنے میں بخیل ہے''

(تفصیلی حالات کے لئے دیکھئے: سیر الصحابہ اور اسد الغابۃ تذکرہ ابن عمرؓ)

# حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ۱۰۰ قصے

## (قصہ ۱) ﴿تقدیر کے بارے میں سوال﴾

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ایک دوست شام کا رہنے والا تھا جس سے ان کی خط و کتابت رہتی تھی۔ ایک دفعہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسے لکھا کہ مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ تم تقدیر کے بارے میں کچھ اعتراض کرنے لگ گئے ہو خبردار! آئندہ مجھے کبھی خط نہ لکھنا کیونکہ میں حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ میری امت میں ایسے لوگ ہوں گے جو تقدیر کو جھٹلائیں گے۔ تفسیر ابن کثیر (۲۶۸/۴)

## (قصہ ۲) ﴿اللہ کے لئے بغض﴾

حضرت یحییٰ بن بکار رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ میں آپ سے اللہ کے لئے محبت کرتا ہوں۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا لیکن میں تو تم سے اللہ کے لئے بغض رکھتا ہوں۔ اس آدمی نے پوچھا کیوں؟ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کیونکہ تم اذان میں گانے کی آواز بناتے ہو اور پھر اذان پر اجرت بھی لیتے ہو۔

حیاۃ الصحابۃ (۱۳۹/۳)

اس واقعہ اور حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس عمل سے تو یہی معلوم ہو رہا ہے کہ اذان پر اجرت لینا جائز نہیں۔ ایسی بہت سی روایات کو سامنے رکھ کر کچھ لوگ زمانہ حاضر کی ترتیب پر اشکال کرتے ہیں جس میں امامت و اذان پر اجرت لی جاتی ہے۔ واضح رہے کہ علماء نے ایسی تمام روایات کو اس صورت پر محمول کیا ہے کہ جب ائمہ و موذنین کے لئے بیت المال سے وظیفہ مقرر ہو۔ اگر بیت المال سے ان حضرات کو مستقل وظیفہ ملتا رہے تو انہیں معاشی دشواریاں لاحق نہ ہوں گی اور انہیں اجرت نہ لینا پڑے گی۔ علماء نے ان حضرات کے لئے اجرت کو صرف اس لئے جائز قرار دیا ہے تاکہ یہ لوگ تجارت یا کاروبار میں مشغول ہونے کے بجائے مکمل دلجوئی کے ساتھ دین کے کام میں مشغول ہو سکیں۔

## (قصہ ۳) غلام کی امامت

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ مدینے کے ایک کنارے میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زمین تھی وہاں ایک مسجد میں نماز کھڑی ہونے لگی۔ مسجد کے امام ایک غلام تھے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نماز میں شریک ہونے کے لئے اس مسجد میں داخل ہوئے تو اس غلام نے ان سے کہا آپ آگے تشریف لے چلیں اور نماز پڑھائیں۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا تم اس مسجد میں نماز پڑھانے کے زیادہ حقدار ہو، چنانچہ اس غلام نے نماز پڑھائی۔ حیاۃ الصحابۃ (۱۵۳/۳)

حضرت طاؤس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرح نماز میں قبلہ رخ رہنے میں بہت زیادہ اہتمام کرتے ہوئے کسی کو نہیں دیکھا وہ نماز میں اپنا چہرہ ہاتھ اور پاؤں قبلہ رخ رکھنے کا سختی سے اہتمام کرتے تھے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پہلو میں کھڑے ہو کر نماز پڑھی میں نے انہیں سجدے میں یہ کہتے ہوئے سنا کہ اے اللہ! تو میرا سب سے زیادہ محبوب بن جا اور مجھے ہر چیز سے زیادہ اپنے سے ڈرنے والا بنا دے اور انہیں سجدہ میں یہ کہتے ہوئے بھی سنا اے میرے رب! چونکہ آپ نے مجھ پر بڑے بڑے انعامات فرمائے ہیں، اس لئے میں کبھی بھی مجرموں کی مدد نہیں کروں گا۔ حلیۃ الاولیاء (۳۰۵/۱)

## (قصہ ۴) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آہِ سحر گاہی

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رات کو کافی دیر تک نماز پڑھتے پھر پوچھتے اے نافع! کیا رات کا آخری حصہ آ گیا؟ میں کہتا نہیں، تو پھر نماز پڑھنے لگتے پھر کہتے اے نافع! کیا رات کا آخری حصہ آ گیا ہے؟ میں کہتا جی ہاں۔ تو بیٹھ کر صبح صادق تک دعا و استغفار میں لگے رہتے۔

محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب بھی رات کو اٹھتے نماز شروع کر دیتے۔ حلیۃ الاولیاء (۳۰۳/۱)

## (قصہ۵) ﴿سورۂ اخلاص، تہائی قرآن کے برابر﴾

حضرت ابو غالب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ مکہ میں ہمارے ہاں ٹھہرا کرتے اور رات کو تہجد پڑھا کرتے۔ ایک رات صبح صادق سے کچھ دیر پہلے مجھ سے فرمایا اے ابو غالب! کیا تم کھڑے ہو کر نماز نہیں پڑھتے؟ کیا ہی اچھا ہو اگر تم تہائی قرآن پڑھ لو؟ میں نے کہا صبح ہونے والی ہے میں اتنی دیر میں تہائی قرآن کیسے پڑھ سکتا ہوں؟ انہوں نے فرمایا سورت اخلاص قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ تہائی قرآن کے برابر ہے۔

حلیۃ الاولیاء (۳۰۵/۱)

## (قصہ۶) ﴿حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کا خوف آخرت﴾

حضرت ابو سلمہ بن عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مروہ پر حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما کی آپس میں ملاقات ہوئی وہ دونوں کچھ دیر آپس میں بات کرتے رہے پھر حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ چلے گئے اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ وہاں روتے ہوئے رہ گئے، تو ایک آدمی نے ان سے پوچھا کہ اے ابو عبدالرحمٰن! آپ کیوں رو رہے ہیں؟ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ صاحب یعنی حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ ابھی بتا کر گئے ہیں کہ انہوں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جس کے دل میں رائی کے دانے کے برابر بھی تکبر ہوگا اللہ تعالیٰ اسے چہرے کے بل آگ میں ڈال دیں گے۔ الترغیب والترھیب (۳۴۵/۴)

اس قصہ سے نہ صرف تکبر کی مذمت اور برائی معلوم ہوتی ہے بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ”مجلسوں کی باتیں“ بھی ہمیں معلوم ہوتی ہیں۔ یہ لوگ جب آپس میں ملتے تھے تو دنیاوی تذکرے اور فضول گوئی میں مشغول نہ ہوتے بلکہ اپنی مجلسوں کو حضور ﷺ کے ارشادات عالیہ کے ذریعہ ایمان افروز بناتے۔ اسی پر ان کا اجتماع تھا اسی پر ان کی جدائی۔ اللہ تعالیٰ ایسا جذبہ ہم سب کو نصیب فرمادے۔ آمین

## (قصہ ۷) ﴿علوم شرعیہ کا خلاصہ، چند الفاظ میں﴾

حضرت محمد بن ابی قیلہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خط لکھ کر علم کے بارے میں پوچھا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسے یہ جواب لکھا کہ تم نے مجھے خط لکھ کر علم کے بارے میں پوچھا ہے۔ علم تو بہت زیادہ ہے میں سارا لکھ کر تمہیں نہیں بھیج سکتا، البتہ تم اس بات کی پوری کوشش کرو کہ تمہاری اللہ سے ملاقات اس حال میں ہو کہ تمہاری زبان مسلمانوں کی آبرو ریزی سے رکی ہوئی ہو اور تمہاری کمر پر ان کے ناحق خون کا بوجھ نہ ہو اور تمہارا پیٹ ان کے ناحق مال سے خالی ہو اور تم مسلمانوں کی جماعت سے چمٹے ہوئے ہو۔ یعنی فرقہ بازی میں مت پڑو (رائے کا اختلاف دلیل کے ساتھ الگ چیز ہے)

حیاۃ الصحابۃ (۲۰۲/۳)

## (قصہ ۸) ﴿علمی امانت کا تقاضا، اظہار لاعلمی﴾

حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ کسی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اولاد کی میراث کے بارے میں پوچھا حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا مجھے معلوم نہیں۔ کسی نے ان سے کہا آپ اس کا جواب کیوں نہیں دیتے؟ انہوں نے فرمایا ابن عمر سے وہ چیز پوچھی گئی جو اسے معلوم نہیں اس نے کہہ دیا میں نہیں جانتا (ٹھیک تو کیا)

حضرت عروہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کسی چیز کے بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے فرمایا مجھے معلوم نہیں۔ جب وہ پوچھنے والا پشت پھیر کر چل پڑا تو حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے آپ سے کہا ابن عمر سے ایسی چیز پوچھی گئی جو اسے معلوم نہیں تو اس نے کہہ دیا مجھے معلوم نہیں۔ طبقات ابن سعد (۱۴۴/۴)

## (قصہ ۹) ﴿چونتیس مہینے﴾

حضرت عقبہ بن مسلم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں مسلسل چونتیس مہینے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی صحبت میں رہا۔ کئی دفعہ ایسا ہوا کہ آپ سے کوئی چیز پوچھی جاتی تو آپ کہہ دیتے میں نہیں جانتا اور پھر میری طرف متوجہ ہو کر فرماتے کیا تم جانتے ہو یہ لوگ کیا چاہتے ہیں؟ یہ لوگ

ہماری پشتوں کو جہنم تک جانے کے لئے پل بنانا چاہتے ہیں۔ جامع العلم (۵۴/۲)

## (قصہ ۱۰) حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی گہری سوچ

حضرت نافع رحمتہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کسی نے ایک مسئلہ پوچھا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا سر جھکا لیا اور کوئی جواب نہ دیا یہاں تک کہ لوگ یہ سمجھے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کا سوال ہی نہیں سنا اس لئے اس آدمی نے کہا اللہ آپ پر رحم فرمائے کیا آپ نے میرا سوال نہیں سنا؟ انہوں نے فرمایا سنا ہے لیکن شاید آپ لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ آپ لوگ ہم سے جو کچھ پوچھ رہے ہیں اللہ تعالیٰ ہم سے اس کے بارے میں باز پرس نہیں کرے گا۔ اللہ تم پر رحم کرے ہمیں ذرا مہلت دو تاکہ ہم تمہارے سوال کے بارے میں سوچ لیں۔ اگر ہمیں اس کا کوئی جواب سمجھ میں آ گیا تو ہم تمہیں بتا دیں گے اور اگر نہ آیا تو تمہیں بتا دیں گے کہ ہمیں معلوم نہیں۔ طبقات ابن سعد (۱۶۸/۴)

## (قصہ ۱۱) اجر و ثواب کے قیراط

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں سامنے سے مقصورہ والے حضرت خباب رحمتہ اللہ علیہ ظاہر ہوئے اور کہنے لگے اے عبداللہ بن عمر! کیا آپ نے وہ حدیث سنی ہے جو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کر رہے ہیں؟ وہ کہہ رہے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جو گھر سے ہی جنازے کے ساتھ چلے اور اس کی نماز جنازہ پڑھے اور پھر دفن تک اس کے پیچھے رہے اس کو دو قیراط اجر ملے گا۔ ایک قیراط احد پہاڑ کے برابر ہوتا ہے اور نماز جنازہ پڑھ کر واپس آ جائے اس کو احد پہاڑ کے برابر اجر ملے گا یعنی ایک قیراط اجر ملے گا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت خباب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس بھیج دیا کہ ان سے حضرت ابوہریرہ کی اس حدیث کے بارے میں پوچھو اور وہ جو جواب دیں وہ آ کر بتاؤ پھر حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک مٹھی مسجد کی کنکریاں لیکر ہاتھ میں الٹ پلٹ کرتے رہے یہاں تک کہ وہ قاصد یعنی حضرت خباب واپس آ گئے اور آ کر بتایا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرما رہی ہیں کہ حضرت ابوہریرہ نے ٹھیک کہا ہے تو ہاتھ میں جو کنکریاں تھیں انہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

نے زمین پر پھینک کر کہا پھر تو ہم نے اجر وثواب کے بہت سے قیراط کھو دیئے۔

حاکم کی روایت میں اس کے بعد یہ بھی ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ہمیں نہ تو زمیندارہ کی مشغولی تھی اور نہ بازار کے کاروبار اور تجارت کی۔ جس کی وجہ سے ہمیں حضور ﷺ کو چھوڑ کر جانا پڑتا ہو میری چاہت تو بس اتنی تھی کہ حضور ﷺ مجھے یا تو کوئی کلمہ اور بات سکھا دیں یا کھانے کا کوئی لقمہ کھلا دیں اس پر حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا اے ابو ہریرہ! واقعی تم ہم سب سے زیادہ حضور ﷺ کو چمٹے رہتے تھے اسی وجہ سے تم ہم سب سے زیادہ حضور ﷺ کی حدیثوں کو جاننے والے ہو۔ طبقات ابن سعد (۳۲۲/۴)

کسی کی بزم نے دنیائے دل بدل ڈالی
خودی کے ساتھ گیا بے خودی کے ساتھ آیا

## (قصہ ۱۲) ﴿حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے آنسو﴾

حضرت ابن ابی عمیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا میں نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضرت محمد ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ دو کلمے ایسے ہیں کہ ان میں سے ایک تو عرش تک پہنچ کر ہی رکتا ہے اس سے پہلے اسے کوئی روکنے والا نہیں اور دوسرا زمین آسمان کے درمیان کے خلا کو بھر دیتا ہے وہ ہیں لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَر حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابن ابی عمیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کیا آپ نے خود ان کو یہ فرماتے ہوئے سنا؟ انہوں نے کہا جی ہاں۔ اس پر حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اتنا روئے کہ آنسوؤں سے ان کی داڑھی تر ہو گئی (انہیں اس بات کا غم تھا کہ مجھے اب تک حضور ﷺ کی یہ بات معلوم کیوں نہیں تھی) پھر فرمایا ہمیں ان دونوں کلمات سے بہت تعلق اور محبت ہے۔

حیاۃ الصحابۃ (۳۰۷/۳)

## (قصہ ۱۳) ﴿حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیٹی کے نکاح کا قصہ﴾

حضرت عروہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں ہم لوگ طواف کر رہے تھے میں نے طواف کے دوران حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ان کی بیٹی سے شادی کا پیغام دیا تو وہ

خاموش رہے اور میرے پیغام کا کوئی جواب نہ دیا میں نے کہا اگر یہ راضی ہوتے تو کوئی نہ کوئی جواب ضرور دیتے اب اللہ کی قسم! میں ان سے اس بارے میں کوئی بات نہیں کرونگا۔ اللہ کی شان وہ مدینہ واپس پہنچ گئے میں بعد میں مدینہ آیا، چنانچہ میں حضور ﷺ کی مسجد میں داخل ہوا اور جا کر حضور ﷺ کو سلام کیا اور آپ کی شان کے مطابق آپ کا حق ادا کرنے کی کوشش کی پھر حضرت ابن عمر کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے خوش آمدید کہا اور فرمایا کب آئے ہو؟ میں نے کہا ابھی پہنچا ہوں۔ انہوں نے فرمایا ہم لوگ طواف کر رہے تھے اور اللہ تعالیٰ کے اپنی آنکھوں کے سامنے ہونے کا دھیان جمارہے تھے کیا اسوقت تم نے مجھ سے (میری بیٹی) حضرت سودہ بنت عبداللہ کا ذکر کیا تھا حالانکہ تم مجھ سے اس بارے میں کسی اور جگہ بھی مل سکتے تھے؟ میں نے کہا ایسا ہونا مقدر تھا، اس لئے ایسا ہو گیا۔ انہوں نے فرمایا اب تمہارا اس بارے میں کیا خیال ہے؟ میں نے کہا اب تو پہلے سے بھی زیادہ تقاضا ہے، چنانچہ انہوں نے دونوں بیٹوں حضرت سالم اور حضرت عبداللہ کو بلا کر میری شادی کر دی۔

(حلیۃ الاولیاء (۳۰۹/۱)، طبقات ابن سعد (۱۶۷/۴))

سبحان اللہ.......... کیا خوب انداز معاشرت ہے۔ اگر شادی کو ایسا ہی سادہ بنا دیا جائے اور اس معاملہ میں صحابہ کرام کی سیرت کو سامنے رکھا جائے تو سارے مسائل حل ہو سکتے ہیں۔ جب صحابہ کرام کے طرز زندگی کو چھوڑا گیا دین بھی ہاتھ سے گیا، برسوں میں کمائی ہوئی دولت بھی مٹی میں مل گئی اور شادیوں سے برکتیں بھی اٹھ گئیں۔ نہ دین ہاتھ آیا نہ دنیا.......... نہ خدا ہی نہ وصال صنم...... نہ ادھر کے رہے نہ ادھر کے رہے۔

## (قصہ ۱۴) ﴿خوف خدا سے چشمہ صد سنگ ابلتے دیکھا﴾

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک مرتبہ شاگردوں کے ساتھ تفریح کی غرض سے مدینہ منورہ کے نواح میں نکلے، کھانے کے لئے دسترخوان بچھایا گیا تو قریب سے ایک چرواہے نے گذرتے ہوئے سلام کیا، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسے کھانے کی دعوت دی تو اس نے معذرت کرتے ہوئے کہا کہ میرا روزہ ہے، فرمایا اس قدر شدید گرمی میں؟ کہنے لگا ''تیزی کے ساتھ زندگی کے ان گذرتے ہوئے دنوں کو اسی طرح قیمتی بنایا جاسکتا

ہے'' حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے امتحاناً اس سے فرمایا'' ان بکریوں میں سے ایک بکری ہمیں فروخت کر دیں، ہم آپکو اس کی قیمت بھی ادا کر دیں گے اور افطار کرنے کے لئے گوشت بھی دے دیں گے'' مال کی محبت عجب روگ ہے، جسے لگ جائے، بڑی مشکل سے وہ اس سے پناہ حاصل کرتا ہے، یہاں آ کر بڑے بڑوں کے قدم ڈگمگانے لگ جاتے ہیں، دن رات سربسجود ایسے عابد بھی ہیں کہ جہاں معاملہ دنیا اور مال کا آ گیا، ان کا حب مال ان کے تقوی کو شکست دے گیا، میدان جہاد میں جان ہتھیلی پر رکھ کر سرفروشانہ کارنامے انجام دینے والے ایسے جانباز مجاہد بھی بکثرت پائے جاتے ہیں کہ جب مال غنیمت کی تقسیم کا مرحلہ شروع ہوا، اس میں کہیں دین اور دنیا کے تقاضے مختلف ہو گئے اور وہ محبت مال کے قتیل بن گئے، آہ! یہ دنیا کن کن خوبصورتیوں کے ساتھ آتی ہے اور دل کی کائنات پہ چھا چھا جاتی ہے، لیکن عہد صحابہ رضی اللہ عنہم کا وہ چرواہا محبت مال کی زلفوں کا اسیر نہ تھا وہ تقوی کی حقیقی بلندیوں پر تھا، کہنے لگا'' یہ بکریاں میری نہیں، آقا کی ہیں'' حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''ایک بکری آقا کو نہ ملی تو وہ کیا بگاڑ سکتا ہے (اس کے گم ہونیکا بہانہ کیا جاسکتا ہے) کہنے لگا ''فأین اللہ'' (اللہ کہاں جائیگا) ان کے اس جملے سے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ پر وجد کی سی کیفیت طاری ہوگئی اور بار بار اس کا یہ جملہ دھراتے ہیں'' اللہ کہاں جائیگا، اللہ کہاں جائیگا''

مدینہ منورہ واپس ہوئے تو مالک سے وہ غلام چرواہا اور تمام بکریاں خریدیں، غلام کو آزاد کیا اور بکریاں اسے ھبہ کیں۔ (اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ، ج:۳ ص:۲۲۸)

## (قصہ ۱۵) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کی ایک دعا

حضرت عون بن عبداللہ بن عتبہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک آدمی نے حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کے پہلو میں نماز پڑھی اس نے سنا کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سلام کے بعد یہ دعا پڑھ رہے ہیں:

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ تَبَارَکْتَ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ.

''اے اللہ! تو ہی سلامتی دینے والا ہے تیری ہی جانب سے سلامتی

نصیب ہوتی ہے تو بہت برکت والا ہے اے عظمت وجلال والے اور
اکرام واحسان والے''

پھر اس آدمی نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے پہلو میں نماز پڑھی تو اس نے انہیں بھی سلام کے بعد یہی دعا پڑھتے ہوئے سنا تو وہ ہنس پڑا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے پوچھا میاں کیوں ہنس رہے ہو؟ اس نے کہا میں نے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کے پہلو میں نماز پڑھی تھی تو ان کو بھی یہ دعا پڑھتے ہوئے سنا تھا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم بھی یہ دعا پڑھتے تھے'' حیاۃ الصحابۃ (۳۷۳/۳)

## (قصہ ۱۶) ﴿رخصت کرنے کا سنت طریقہ﴾

حضرت قزعہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں مجھ سے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا آؤ میں تمہیں اس طرح رخصت کروں جس طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے رخصت کیا تھا اور پھر یہ کلمات کہے:

اَسْتَوْدِعُ اللّٰهَ دِيْنَكَ وَاَمَانَتَكَ وَخَوَاتِيْمَ عَمَلِكَ.

''میں تمہارے دین کو اور تمہارے صفت امانت داری کو اور تمہارے ہر عمل کے آخری حصہ کو اللہ کے سپرد کرتا ہوں'' سنن ابی داؤد (۳۳۲/۳)

حضرت سالم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جب کوئی آدمی سفر پر جانے کا ارادہ کرتا تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ اس سے فرماتے میرے قریب آؤ میں تمہیں اس طرح رخصت کروں جس طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں رخصت کیا کرتے تھے۔

## (قصہ ۱۷) ﴿ایک ویران جگہ سے گزر﴾

حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ چلا جا رہا تھا کہ اتنے میں ان کا ایک ویران جگہ پر گزر ہوا۔ انہوں نے مجھ سے فرمایا تم یہ کہو اے ویرانے! تیرے ہاں رہنے والوں کا کیا بنا؟ میں نے کہا اے ویرانے! تیرے ہاں رہنے والوں کا کیا بنا؟ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا وہ سب خود تو چلے گئے البتہ ان کے اعمال باقی رہ گئے۔

حلیۃ الاولیاء (۳۱۲/۱)

## (قصہ ۱۸) ﴿مرنے کے بعد ابو جہل کی حالت﴾

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں ایک دفعہ میں میدان بدر کے کنارے چلا جا رہا تھا کہ اتنے میں ایک آدمی ایک گڑھے سے باہر نکلا اس کی گردن میں زنجیر پڑی ہوئی تھی اس نے مجھے پکار کر کہا اے عبداللہ! مجھے پانی پلا دے، اے عبداللہ! مجھے پانی پلا دے، اے عبداللہ! مجھے پانی پلا دے۔ اب مجھے معلوم نہیں کہ اسے میرا نام معلوم تھا یا اس نے ویسے ہی عربوں کے دستور کے مطابق عبداللہ کہہ کر پکارا اور نام معلوم نہیں تھا۔ پھر اسی گڑھے سے ایک اور آدمی باہر نکلا اس کے ہاتھ میں کوڑا تھا اس نے مجھے پکار کر کہا اے عبداللہ! اسے پانی نہ پلانا کیونکہ یہ کافر ہے پھر اسے کوڑا مارا جس پر وہ آدمی اپنے گڑھے میں واپس چلا گیا۔ میں جلدی سے حضور ﷺ کی خدمت میں گیا اور سارا واقعہ حضور ﷺ کو بتایا آپؐ نے مجھ سے فرمایا کیا تم نے اسے دیکھا ہے؟ میں نے کہا جی ہاں! حضور ﷺ نے فرمایا یہ اللہ کا دشمن ابو جہل تھا اور اسے قیامت کے دن تک یونہی عذاب ہوتا رہے گا۔ حیاۃ الصحابۃ (۶۴۳/۳)

## (قصہ ۱۹) ﴿شیر کی گردن پر ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تھپڑ﴾

حضرت وھب بن ابان قریشی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک مرتبہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک سفر میں گئے۔ وہ چلے جا رہے تھے کہ راستے میں ایک جگہ انہیں کچھ لوگ کھڑے ہوئے ملے انہوں نے پوچھا کیا بات ہے؟ یہ لوگ کیوں کھڑے ہیں؟ لوگوں نے بتایا آگے راستہ پر ایک شیر ہے جس سے یہ خوفزدہ ہیں۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی سواری سے نیچے اترے اور چل کر اسے شیر کے پاس گئے اور اس کے کان کو پکڑ کر مروڑا اور اس کی گردن پر تھپڑ مار کر اسے راستے سے ہٹا دیا پھر (واپس آتے ہوئے اپنے آپ سے) فرمایا حضور ﷺ نے تمہیں غلط بات نہیں فرمائی میں نے حضور ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ابن آدم پر وہی چیز مسلط ہوتی ہے جس سے ابن آدم ڈرتا ہے اگر ابن آدم اللہ کے سوا کسی اور چیز سے نہ ڈرے تو اس پر اللہ کے علاوہ اور کوئی چیز مسلط نہ ہو۔ ابن آدم اس چیز کے حوالے کر دیا جاتا ہے جس چیز سے اسے نفع یا نقصان ملنے کا یقین ہوتا ہے۔ اگر ابن آدم اللہ کے علاوہ کسی اور چیز سے

نفع یا نقصان کا یقین نہ رکھے تو اللہ اسے کسی اور چیز کے بالکل حوالے نہ کرے۔

حیاۃ الصحابۃ (۶۵۶/۳)

یقین کی کمزوری انسان کو ہمیشہ مصائب میں مبتلا کرتی ہے اور انسان انجانے خوف اور پریشانیوں کا شکار رہتا ہے۔ اس واقعہ سے یہی درس ملتا ہے۔

## (قصہ ۲۰) ﴿خواب میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی زیارت﴾

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں مجھے اس بات کا بہت شوق تھا کہ مجھے کسی طرح یہ پتہ چل جائے کہ مرنے کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ کیا ہوا۔ آخر اللہ تعالیٰ نے فضل فرمایا اور میں نے خواب میں ایک محل دیکھا میں نے پوچھا یہ کس کا ہے؟ لوگوں نے بتایا کہ یہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا ہے۔ اتنے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ محل سے باہر تشریف لائے۔ انہوں نے چادر اوڑھی ہوئی تھی۔ ایسے لگ رہا تھا کہ ابھی غسل کر کے آئے ہوں۔ میں نے پوچھا آپ کے ساتھ کیسا معاملہ ہوا؟ آپ نے فرمایا "اگر میرا رب بخشنے والا نہ ہوتا تو میری عزت خاک میں مل جاتی" پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا آپ لوگوں سے جدا ہوئے مجھے کتنا عرصہ ہو گیا ہے؟ میں نے کہا بارہ سال۔ فرمایا اب میں حساب سے چھوٹا ہوں۔

حلیۃ الاولیاء (۵۴/۱)

## (قصہ ۲۱) ﴿حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کا زہد﴾

حضرت عبداللہ بن موھب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا جاؤ اور لوگوں کے قاضی بن جاؤ۔ ان میں فیصلے کیا کرو۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے امیر المومنین! کیا آپ مجھے اس سے معاف رکھیں گے؟ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں۔ میں تمہیں قسم دیتا ہوں۔ تم جا کر لوگوں کے قاضی ضرور بنو۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا آپ جلدی نہ کریں۔ کیا آپ نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ جس نے اللہ کی پناہ چاہی وہ بہت بڑی پناہ میں آ گیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میں قاضی بننے سے اللہ کی پناہ چاہتا ہوں۔ حضرت عثمان نے فرمایا تم قاضی کیوں نہیں بنتے؟ حالانکہ تمہارے والد تو قاضی تھے۔

حضرت ابن عمر نے کہا میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو قاضی بنا اور پھر نہ جاننے کی وجہ سے غلط فیصلہ کر دیا تو وہ دوزخی ہے اور جو قاضی عالم ہو اور حق وانصاف کا فیصلہ کرے وہ بھی یہ چاہے گا کہ وہ اللہ کے ہاں جا کر برابر سرابر پر چھوٹ جائے (نہ انعام ملے اور نہ کوئی سزا لگے) اب اس حدیث کے سننے کے بعد بھی میں قاضی بننے کا خیال کر سکتا ہوں؟

امام احمد کی روایت میں اس کے بعد یہ ہے کہ حضرت عثمان نے ان کے عذر کو قبول کر لیا اور ان سے فرمایا کہ تم کو تو معاف کر دیا لیکن تم کسی اور کو یہ بات نہ بتانا (ورنہ اگر سارے ہی انکار کرنے لگ گئے تو پھر مسلمانوں میں قاضی کون بنے گا؟ اور یہ اجتماعی ضرورت کیسے پوری ہوگی؟) حیاۃ الصحابہ (۸۶/۲)

## (قصہ ۲۲) ﴿حضور ﷺ ابن عمر رضی اللہ عنہ کا اکرام کرتے ہیں﴾

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ حضور ﷺ نے اکرام کے لئے میری طرف ایک تکیہ رکھ دیا جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی لیکن میں (ادب کی وجہ سے) اس پر نہ بیٹھا اور وہ تکیہ یوں میرے اور حضور ﷺ کے درمیان پڑا رہا۔
(حیاۃ الصحابہ (۵۶۱/۲)

## (قصہ ۲۳) ﴿مجلس امیر کے آداب﴾

حضرت عروہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ بن عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آیا اور میں نے ان سے کہا اے ابو عبدالرحمٰن! (یہ حضرت عبداللہ بن عمر کی کنیت ہے) ہم اپنے ان امیروں کے پاس بیٹھتے ہیں اور وہ کوئی بات کہتے ہیں اور ہمیں معلوم ہے کہ (یہ بات غلط ہے اور) صحیح بات کچھ اور ہے۔ لیکن ہم ان کی بات کی تصدیق کر دیتے ہیں اور وہ لوگ ظلم کا فیصلہ کرتے ہیں اور ہم ان کو تقویت پہنچاتے ہیں اور ان کے اس فیصلے کو اچھا بتاتے ہیں آپ کا اس بارے میں کیا خیال ہے؟ انہوں نے فرمایا اے میرے بھتیجے! ہم تو حضور اکرم ﷺ کے زمانے میں اسے نفاق شمار کرتے تھے (کہ دل میں کچھ اور ہے اور زبان سے کچھ اور ظاہر کر رہا ہے) لیکن مجھے پتہ نہیں تم لوگ اسے کیا سمجھتے ہو؟ (یعنی امیر کے سامنے حق بات نہ کہہ سکے تو اس کے غلط کو بھی صحیح تو نہ کہے) حیاۃ الصحابہ (۱۰۲/۲)

## (قصہ ٦٦) ﴿صلح حدیبیہ اور بیعت رضوان﴾

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ٦ھ میں صلح حدیبیہ کے موقع پر آنحضرت ﷺ کے ہم رکاب ہوئے اور بیعت رضوان کا بھی شرف حاصل کیا اور حسن اتفاق یہ کہ یہ شرف اپنے پدر عالی قدر سے پہلے حاصل کرلیا، اس کی صورت یہ پیش آئی کہ حدیبیہ کے دن حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک انصاری کے پاس گھوڑا لانے کے لئے بھیجا تھا کہ جہاد میں وہ اس پر سوار سکیں، عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ باہر نکلے تو معلوم ہوا کہ آنحضرت ﷺ صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین سے بیعت لے رہے ہیں، چنانچہ انہوں نے پہنچ کر پہلے خود بیعت کی اور اس کے بعد گھوڑا لیکر گئے اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اس کی اطلاع دی، انہوں نے بھی جا کر بیعت کا شرف حاصل کیا۔

(رواہ البخاری فی کتاب المغازی باب غزوۃ حدیبیۃ)

## (قصہ ٦٧) ﴿حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جانشینی﴾

جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا وقت آخر ہوا اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنی بہن ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی زبانی معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کسی کو اپنا جانشین نامزد کرنے کا خیال نہیں رکھتے، جس سے ان کے خیال میں آئندہ مشکلات پیش آنے کا خطرہ تھا تو ڈرتے ڈرتے باپ کی خدمت میں حاضر ہوئے ان کا بیان ہے کہ میں یہ جرأت تو کر گیا مگر مارے خوف کے معلوم ہوتا تھا کہ پہاڑ اٹھا رہا ہوں میں پہنچا تو پہلے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ لوگوں کے حالات پوچھتے رہے، پھر میں نے جرأت کر کے عرض کی کہ میں لوگوں کی چہ میگوئیاں گوش گزار کرنے حاضر ہوا ہوں ان کا خیال ہے کہ آپ کسی کو اپنا جانشین منتخب نہ فرمائیں گے تو فرض کیجئے کہ وہ چرواہا جو آپکی بکریوں اور اونٹوں کو چراتا ہے، اگر گلہ کو چھوڑ کر آپ کے پاس چلا جائے تو اس کے ریوڑ کا کیا حشر ہوگا؟ ایسی حالت میں انسانوں کی گلہ بانی کا فرض تو اس سے کہیں بڑھ کر ہے! حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس معقول استدلال کو پسند کیا پھر کچھ سوچ کر بولے خدا خود اپنے گلہ کا نگہبان ہے، اگر میں کسی کو اپنا جانشین نامزد نہ کروں تو کوئی مضائقہ نہیں کہ رسول ﷺ نے بھی نامزد نہیں فرمایا تھا اور اگر کر جاؤں تو بھی

کوئی حرج نہیں کہ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نامزد کر گئے تھے، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام لیا تو میں سمجھ گیا کہ وہ آنحضرت ﷺ کے اسوہ حسنہ پر کسی کو ترجیح نہ دیں گے اور کسی کو اپنا جانشین خود نہ بنا جائیں گے، چنانچہ انہوں نے اپنے بعد اپنی جانشینی کا مسئلہ مسلمانوں کی ایک جماعت کے سپرد کر دیا جس میں متعدد اکابر صحابہ شامل تھے۔ (رواہ البخاری فی کتاب المغازی باب فتح مکۃ)

## (قصہ ۶۸) ﴿حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وسعت علمی﴾

تلاوت قرآن کے ساتھ آپ کو غیر معمولی شغف تھا، اس کی سور و آیات پر فکر و تدبر میں عمر عزیز کا بہت بڑا حصہ صرف کیا اس کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ صرف بقرہ پر ۱۴ برس صرف کیے۔ اس غیر معمولی شغف نے آپ میں قرآن کی تفسیر و تاویل کا غیر معمولی ملکہ پیدا کر دیا تھا، فہم قرآن کا ملکہ آپ میں عنفوان شباب ہی میں پیدا ہوگیا تھا، چنانچہ اکابر صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ آنحضرت ﷺ کی علمی مجلسوں میں شریک ہوتے تھے، ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ کے گرد صحابہ رضی اللہ عنہم کا مجمع تھا، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی موجود تھے، آنحضرت ﷺ نے قرآن پاک کی اس مثال:

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلاً كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَفَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ تُؤْتِي اُكُلَهَا كُلَّ حِيْنٍ بِاِذْنِ رَبِّهَا.

''تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے کلمہ طیبہ کی کیسی اچھی مثال دی ہے کہ وہ پاک درخت کے مثل ہے جس کی جڑ مضبوط ہے اور شاخیں آسمان تک ہیں وہ اپنے خدا کے حکم سے ہر وقت پھل لاتا ہے'' (ابراہیم: ۲۴-۲۵)

کے متعلق صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے پوچھا کہ وہ درخت کون سا ہے، جو مرد مسلم کی طرح سدا بہار ہے اس کے پتے کبھی خزاں رسیدہ نہیں ہوتے اور ہر وقت پھل دیتا رہتا ہے، اس سوال کے جواب میں تمام صحابہ رضی اللہ عنہم حتی کہ حضرت ابوبکر، عمر رضی اللہ عنہم تک خاموش رہے تو

آپؐ نے خود بتایا کہ یہ کھجور کا درخت ہے۔ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پہلے ہی سمجھ چکے تھے، لیکن اکابر صحابہ رضی اللہ عنہم کی خاموشی کی وجہ سے چپ رہے، جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اس کا ذکر کیا تو انہوں نے کہا کہ تم نے جواب کیوں نہ دیا تمہارا جواب دینا مجھے فلاں فلاں چیز سے زیادہ محبوب ہوتا۔ (رواہ البخاری فی کتاب التفسیر سورۃ ابراہیم)

## (قصہ ۶۹) ﴿ناسخ ومنسوخ کے عالم﴾

بعض اوقات آیات کے شان نزول اور ناسخ ومنسوخ کی لاعلمی کی وجہ سے لوگوں کے دلوں میں شبہات پیدا ہو جاتے تھے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی فہم قرآنی سے اس قسم کے شکوک کا ازالہ کر دیتے، ایک شخص کو قرآن پاک کی اس آیت:

وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ.

''جو لوگ سونا چاندی جمع کرتے ہیں اور اس کو خدا کی راہ میں صرف نہیں کرتے، ان کو عذاب الیم کی بشارت دیدو''

کے بارے میں یہ شبہ پیدا ہوا کہ زکوۃ دینے کے بعد کیوں انفاق فی سبیل اللہ کا مطالبہ ہے اور عدم انفاق کی صورت میں عذاب الیم کی وعید کیوں ہے، اس نے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا، آپ نے بتایا کہ یہ وعید اس شخص کے لئے ہے جو سونا چاندی جمع کر کے زکوۃ نہیں دیتا، وہ قابل افسوس ہے اور یہ آیت زکوۃ کی فرضیت کے نزول سے پہلے کی ہے، زکوۃ تو خود ہی مال کو ظاہر کر دیتی ہے۔ رواہ البخاری (۱۸۸/۱)

## (قصہ ۷۰) ﴿امیر کی اطاعت﴾

حدیث کی تلاش وجستجو نے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حدیث کا دریا بنا دیا تھا، جس سے ہزاروں لاکھوں مسلمان سیراب ہوئے ان کی ذات سے حدیث کا وافر حصہ اشاعت پذیر ہوا، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ساٹھ سال زندہ رہے اس میں آپ کا

مشغلہ صرف علم کی اشاعت تھا، اسی لئے آپ نے کوئی عہدہ قبول نہیں کیا کہ اس سے یہ مبارک سلسلہ منقطع ہو جاتا، مدینہ میں مستقل حلقہ درس تھا، اس کے علاوہ اشاعت کے لئے سب سے بہترین موقع حج کا تھا، جس میں تمام اسلامی ملکوں کے مسلمان جمع ہوتے تھے، چنانچہ آپ اس موقع پر فتوی دیتے تھے، اس سے بہت جلد مشرق سے مغرب تک احادیث پھیل جاتی تھیں، لوگوں کے گھروں پر جا کر حدیث سناتے تھے، زید بن اسلم اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ وہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ عبداللہ بن مطیع کے یہاں گئے، عبداللہ بن مطیع نے خوش آمدید کہا اور ان کے لئے بچھونا بچھایا انہوں نے کہا میں اس وقت تمہارے پاس صرف ایک حدیث سنانے کی غرض سے آیا ہوں رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے کہ جس شخص نے (امیر کی) اطاعت سے دست برداری کی وہ قیامت کے دن ایسی حالت میں آئے گا کہ اس کے پاس کوئی دلیل نہ ہوگی اور جو شخص جماعت سے الگ ہو کر مرا وہ جاہلیت کی موت مرا۔ رواہ احمد (۱۵۴/۲)

## (قصہ ۷۱) ﴿حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ اور کثرت سلام﴾

حضرت طفیل بن ابی بن کعب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آیا کرتا تھا، وہ میرے ساتھ بازار جاتے جب ہم بازار جاتے تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کا جس کباڑیئے پر، بیچنے والے پر، جس مسکین پر غرض یہ کہ جس مسلمان پر گزر ہوتا اسے سلام کرتے۔

ایک دن میں ان کی خدمت میں گیا وہ مجھے اپنے ساتھ بازار لے گئے، میں نے کہا "آپ بازار کس لئے آتے ہیں؟ نہ تو کسی بیچنے والے کے پاس رکتے ہیں اور نہ کسی سامان کے بارے میں پوچھتے ہیں اور نہ قیمت معلوم کرتے ہیں اور نہ بازار کی کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں۔ آیئے یہاں ہم بیٹھ جاتے ہیں کچھ دیر باتیں کرتے ہیں" حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا "اے پیٹو! (میرا پیٹ بڑا تھا) ہم تو سلام کی وجہ سے بازار آتے ہیں لہذا جو ملتا جائے اسے سلام کرتے جاؤ"۔

ایک روایت میں یہ ہے کہ ہم تو سلام کی وجہ بازار آئے ہیں لہٰذا جو ملے گا ہم اسے سلام کریں گے۔ حیاۃ الصحابہ (۶۲۳/۲)

## (قصہ ۷۲) حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا انداز تعلیم

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تعلیم کا سلسلہ ہر وقت جاری رہتا تھا، آپ کے ایک شاگرد علی بن عبدالرحمٰن کا بیان ہے کہ میں حالت نماز میں کنکریوں سے کھیل رہا تھا، نماز تمام کر چکا تو ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ٹوکا اور کہا جس طریقہ سے رسول اللہ ﷺ نماز پڑھتے تھے، اس طریقہ سے پڑھا کرو، پھر خود ہی آپ نے مجھے نماز کا مکمل طریقہ سمجھایا۔

(موطا امام مالک، ص: ۳۵)

## (قصہ ۷۳) فتویٰ دینے میں احتیاط

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ حدیث کی طرح فتاوی میں بھی بہت محتاط تھے جب تک کسی مسئلہ کے متعلق پورا یقین نہ ہوتا فتوی نہ دیتے، حافظ ابن عبدالبر نے استیعاب میں لکھا ہے وہ اپنے فتاوی اور اعمال میں نہایت سخت محتاط تھے اور خوب سوچ سمجھ کر کہنے والے اور کرنے والے تھے۔

اگر کوئی مسئلہ علم میں نہ ہوتا تو نہایت صفائی کے ساتھ اپنی لاعلمی ظاہر کر دیتے۔ ایک مرتبہ کسی نے مسئلہ پوچھا آپ کو علم نہ تھا فرمایا ”مجھے نہیں معلوم“ اس کو ان کی صاف بیانی پر تعجب ہوا کہنے لگا ”ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی خوب آدمی ہیں جو چیز معلوم نہ تھی اس سے صاف لاعلمی ظاہر کر دی“

عقبہ بن مسلم کا بیان ہے کہ ایک شخص نے آپ سے کوئی مسئلہ دریافت کیا، فرمایا مجھ کو معلوم نہیں، تم میری پیٹھ کو جہنم کا پل بنانا چاہتے ہو کہ تم یہ کہہ سکو کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھ کو ایسا فتوی دیا تھا۔

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آپ کا یہ طرز عمل تعجب انگیز معلوم ہوتا تھا فرمایا کرتے تھے کہ ”مجھ کو ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر تعجب آتا ہے کہ جس چیز میں ان کو ذرا بھی شک ہوتا ہے خاموش رہتے ہیں اور فتوی طلب کرنے والے کو لوٹا دیتے ہیں۔ اگر کبھی فتویٰ دینے کے بعد غلطی معلوم

ہوتی تو بلا پس و پیش پہلے فتوی سے رجوع کر لیتے اور مستفتی کو صحیح فتوی سے آگاہ کر دیتے۔

ایک مرتبہ عبدالرحمٰن بن ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آبی مردار کے متعلق استفتاء کیا کہ اس کا کھانا جائز ہے یا نہیں آپ نے ناجائز بتایا بعد میں قرآن منگا کر دیکھا تو یہ حکم ملا، **احل لکم صید البحر و طعامه**، چنانچہ انہوں نے عبدالرحمٰن کے پاس کہلا بھیجا کہ ''اس کے کھانے میں کوئی حرج نہیں'' دوسرے عالم مفتیوں کو بھی اپنی رائے و قیاس سے فتوی دینے سے منع فرماتے تھے حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بصرہ کے مفتی تھے۔ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان سے ملے تو پہلی ہدایت یہ فرمائی کہ ''تم بصرہ کے مفتی ہو، لوگ تم سے فتویٰ طلب کرتے ہیں۔ کتاب اللہ اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بغیر فتوی نہ دیا کرو آپ کے نزدیک کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ کے علاوہ کوئی تیسری قسم تھی ہی نہیں۔ اعلام الموقعین (۱/۶۷)

## (قصہ ۴۷) حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خشیت وخوف خدا

خشیت الٰہی تمام اعمال صالحہ کی بنیاد ہے، خشیت یہ ہے کہ خدا کے ذکر سے انسان کے قلب میں گداز پیدا ہو قرآن پاک میں صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعریف میں ہے، ''**اِذَا ذُکِرَ اللّٰہُ وَجِلَتْ قُلُوْبُھُمْ**'' یعنی جب ان کو جب خدا یاد آتا ہے تو ان کے دل ہل جاتے ہیں، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں یہ کیفیت بڑی نمایاں تھی چنانچہ وہ قرآن پاک کی یہ آیت:

**(الم یان للذین امنوا ان تخشع قلوبھم لذکر الله)**

''کیا مسلمانوں کے لئے وہ وقت نہیں آیا کہ خدا کی یاد سے ان کے دل میں خشوع پیدا ہو''

پڑھتے تھے تو ان پر بے اختیار رقت طاری ہوتی ایک مرتبہ حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے **فَکَیْفَ اِذَاجِئْنَا مِنْ کُلِّ اُمَّةٍ بِشَھِیْدٍ** تلاوت کی، تو آپ اس قدر روئے کہ داڑھی اور گریبان آنسوؤں سے تر ہو گئے اور پاس بیٹھنے والوں پر اس قدر اثر ہوا کہ وہ بہ مشکل برداشت کر سکے، فتنہ کے زمانے میں جب ہر حوصلہ مند اپنی خلافت کا خواب دیکھتا تھا ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے فضل و کمال، زہد و اتقاء لوگوں میں اپنی ہر دلعزیزی اور مقبولیت

بلکہ اکثروں کی خواہش کے باوجود خدا کے خوف سے خلافت کے حصول سے اپنے دامن بچائے رکھا۔

نافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے کانوں سے سنا ایک دن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ خانہ کعبہ میں سر بسجود ہو کر کہہ رہے تھے کہ خدایا تو خوب جانتا ہے کہ میں نے حصول دنیا میں قریش کی مزاحمت صرف تیرے خوف سے نہیں کی۔ اسد الغابۃ (۲۲۹/۳)

## (قصہ ۷۵) واقف ہوا گر لذت بیداری شب سے

آپ بڑے عبادت گزار و شب زندہ دار تھے، اوقات کا بیشتر حصہ عبادت الٰہی میں صرف ہوتا، نافع روایت کرتے ہیں کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رات بھر نمازیں پڑھتے تھے صبح کے قریب مجھ سے پوچھتے کہ کیا صبح کی سفیدی نمودار ہوگئی ہے؟ اگر میں ہاں کہتا تو پھر طلوع سحر تک استغفار میں مشغول ہو جاتے اگر نہیں کہتا تو بدستور نماز میں مشغول رہتے۔ روزانہ کا معمول تھا کہ مسجد نبوی سے دن چڑھے نکلتے بازار کی ضروریات پوری کرتے پھر نماز پڑھ کر گھر جاتے۔

محمد بن زید اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رات بھر میں چار پانچ مرتبہ اٹھ کر نمازیں پڑھتے تھے۔

ابن سیرین کا بیان ہے کہ رات میں پورا قرآن ختم کر دیتے حج کسی سال ناغہ نہیں ہوا حتیٰ کہ فتنہ کے زمانہ میں بھی جب مکہ بالکل غیر مامون حالت میں تھا، انہوں نے حج نہ چھوڑا، چنانچہ ابن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حجاج کی جنگ کے زمانہ میں جب انہوں نے حج کا قصد کیا تو لوگوں نے روکا کہ یہ حج کا موقعہ نہیں، فرمایا اگر کسی نے روک دیا تو اسی طرح رک جاؤں گا، جس طرح آنحضرت ﷺ کو دشمنوں نے روکا تھا (صلح حدیبیہ کے زمانہ میں) تو آپ رک گئے تھے اور اگر نہ روکا تو سعی و طواف پورا کروں گا، چنانچہ صرف اس لئے کہ آنحضرت ﷺ نے صلح حدیبیہ کے موقع پر عمرہ کی نیت کی تھی، انہوں نے اس موقع پر عمرہ کی نیت کی کہ آنحضرت ﷺ کے اس واقعہ سے مشابہت ہو جائے وہ یوں بھی تمام مسائل کے

بڑے واقف کار تھے اور بکثرت حج کئے تھے، اس لئے صحابہ ﷺ کی جماعت میں مناسک حج کے سب سے بڑے عالم مانے جاتے تھے، معمولی سے معمولی عبادت بھی نہ چھوٹتی تھی چنانچہ ہر نماز کے لئے تازہ وضو کرتے تھے، مسجد جاتے وقت نہایت آہستہ آہستہ چلتے کہ جتنے قدم زیادہ پڑھیں گے اتنا ہی زیادہ اجر ملے گا۔ طبقات ابن سعد (۱۱۳/۴)

واقف ہو اگر لذت بیداری شب سے
اونچی ہے ثریا سے بھی یہ خاک پراسرار

## (قصہ ۷۶) ﴿تیرے نقش پا کی تلاش میں﴾

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زندگی حیات نبوی ﷺ کا عکس اور پرتو تھی لوگ کہا کرتے تھے کہ ابن عمر ﷺ کو پابندی سنت کا والہانہ جنون تھا، صرف عبادات ہی میں نہیں بلکہ آنحضرت ﷺ کے اتفاقی اور بستری عادات کی بھی وہ پوری پیروی کرتے تھے، یہاں تک کہ جب وہ حج کے کے لئے سفر میں نکلتے تھے تو آنحضرت ﷺ اس سفر میں جن جن مقامات پر اترتے تھے وہاں وہ بھی منزل کرتے تھے، جن مقامات پر حضور ﷺ نے نمازیں پڑھی تھیں وہاں یہ بھی پڑھتے تھے۔ حج کے سفر میں وہی راستہ اختیار کرتے جن راستوں سے آنحضرت ﷺ گزرا کرتے تھے، انتہا یہ ہے کہ جس مقام پر حضور نے کبھی طہارت کی تھی اس پر پہنچ کر وہ بھی طہارت کرلیا کرتے تھے، آنحضرت ﷺ مسجد قبا میں سوار اور پیادہ دونوں طریقوں سے تشریف لے گئے تھے، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بھی یہی عمل تھا آنحضرت ﷺ ذوالحلیفہ میں اتر کر نماز پڑھتے، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی یہی کرتے تھے عام دعوت خصوصاً ولیمہ قبول کرنا مسنون ہے، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ روزہ کی حالت میں بھی دعوت ولیمہ رد نہ کرتے تھے، اگرچہ اس حالت میں کھانے میں نہ شریک ہو سکتے تھے، مگر داعی کے یہاں حاضری ضرور دیتے تھے۔ آنحضرت ﷺ مکہ میں داخل ہونے کے قبل بطحا میں تھوڑا سا سو لیتے تھے، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ہمیشہ اس پر عامل رہے عبادات کے علاوہ وضع قطع اور لباس وغیرہ میں بھی اسوہ نبوی ﷺ کو پیش نظر رکھتے تھے، چنانچہ ارکان میں صرف رکن یمانی کو چھوڑتے تھے ترویہ کے دن احرام کھولتے تھے رنگوں میں زرد رنگ استعمال کرتے تھے چپل

پہنتے تھے، لوگوں نے دریافت کیا کہ آپ ایسا کیوں کرتے ہیں، فرمایا آنحضرت ﷺ بھی ایسا ہی کیا کرتے تھے، غرض آنحضرت ﷺ کے وہ تمام حرکات وسکنات جو آپ نے بر سبیل سنت کیے یا طبعاً صادر ہوئے، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان سب کی اقتداء کرنا ضروری سمجھتے تھے۔

سیر الصحابۃ (۴/۳۳-۳۴)

## (قصہ ۷۷) ﴿رجل صالح کی سند﴾

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زندگی زہد وتقوی کا نمونہ تھی، لوگوں کا اس پر اتفاق تھا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وقت میں ان جیسے بہت سے لوگ تھے لیکن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے زمانہ میں بے نظیر تھے، عام طور پر لوگوں میں آخر عمر میں جب قوی کا انحطاط ہوتا ہے تو زہد و تقوی کا میلان ہوتا ہے، لیکن حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی پیشانی پر عنفوان شباب ہی میں زہد وورع کا نور چمکتا تھا اور جوانان قریش میں آپکی ذات دنیا کی حرص وہوس اور نفس کی خواہشوں پر سب سے زیادہ قابو رکھنے والی ذات تھی، حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے کہ ہم میں سوائے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کوئی ایسا نہ تھا جس کو دنیاوی دلفریبیوں نے اپنی طرف مائل نہ کیا ہو، ان کا دامن کبھی دنیا سے آلودہ نہیں ہوا۔

اس سے بڑھ کر ان کے زہد وتقوی کی کیا سند ہوسکتی تھی کہ خود زبان رسالت نے ان کو رجل صالح کی سند عطا کی اس کا واقعہ یہ ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نوعمری کے زمانہ میں اکثر مسجد میں سویا کرتے تھے ایک دفعہ انہوں نے دوزخ کے فرشتوں کو خواب میں دیکھا جا کر اپنی بہن ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے بیان کیا، انہوں نے آنحضرت ﷺ سے اس کا تذکرہ کیا، آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ عبداللہ جوان صالح ہے، اگر رات کو نماز (تہجد) پڑھے۔ اس کے بعد وہ اکثر نمازوں میں مشغول رہے اور آخر عمر تک یہی معمول رہا۔

ایک مرتبہ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے لوگوں سے کہا کہ جو آنحضرت ﷺ کے ایسے اصحاب کو دیکھنا چاہتا ہو، جن میں آپ کے بعد بھی کوئی تغیر نہیں ہوا تو وہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھے ان کے علاوہ ہم میں سے ہر شخص کو حوادث زمانہ نے کچھ نہ کچھ بدل دیا ہے۔

مستدرک حاکم (۳/۵۹۰)

## (قصہ ۷۸) تو بچا بچا کے نہ رکھا اسے......

ایک مرتبہ حجاج بن یوسف خطبہ دے رہا تھا، اس خطبہ میں اس نے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر الزام لگایا کہ انہوں نے (نعوذ باللہ) قرآن مجید میں تحریف کی ہے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فوراً اس کی تردید کی اور فرمایا:

''تو جھوٹا بکتا ہے، نہ ابن زبیر میں اتنی طاقت ہے نہ تجھ میں یہ مجال ہے''

مجمع عام کے سامنے ان کی یہ ڈانٹ اس کو بہت ناگوار ہوئی۔ اس نے انتقام لینے کا فیصلہ کرلیا اور اس کا یہی انتقام حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات کا ذریعہ بنا۔

تو بچا بچا کے نہ رکھا اسے تیرا آئینہ ہے وہ آئینہ
جو شکستہ ہو تو عزیز تر ہے نگاہ آئینہ ساز میں

(طبقات ابن سعد، تذکرہ ابن عمرؓ)

## (قصہ ۷۹) حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دعا

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بارہا ایسے مواقع ملے کہ اگر آپ چاہتے تو دنیاوی جاہ و جلال اور شان و شوکت کے بلند سے بلند مرتبہ پر فائز ہو سکتے تھے، مگر انہوں نے ان کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھا، چنانچہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے بعد لوگوں نے خلافت قبول کرنے کی خواہش کی اور اس پر سخت اصرار کیا مگر آپ نے صاف انکار کر دیا اور ان فتنوں میں پڑنا گوارا نہ کیا اس سلسلہ میں ایک عجیب واقعہ قابل ذکر ہے جس سے ان کی اصلی فطرت کا پتہ چلتا ہے۔

سفیان ثوریؒ امام شعبیؒ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ عبداللہ بن زبیر، مصعب بن زبیر، عبدالملک بن مروان اور ابن عمر رضی اللہ عنہم چاروں آدمی خانہ کعبہ میں جمع تھے سب کی رائے ہوئی کہ ہر شخص رکن یمانی پکڑ کر اپنی اپنی دلی تمناؤں کے لئے دعا مانگے، پہلے عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اٹھے اور دعا مانگی کہ خدایا تو بڑا ہے اور تجھ سے بڑی ہی چیز بھی مانگی جاتی ہیں اس لئے میں تجھ کو تیرے عرش، تیرے حرم، تیرے نبی اور تیری ذات کی حرمت کا واسطہ

دلا کر دعا کرتا ہوں کہ مجھے اس وقت زندہ رکھ جب تک کہ حجاز پر میری حکومت اور عام خلافت نہ تسلیم کر لی جائے۔ اس کے بعد مصعب بن زبیر رضی اللہ عنہ اٹھے اور رکن یمانی پکڑ کر دعا مانگی کہ تو تمام چیزوں کا رب ہے، آخر میں سب کو تیری ہی طرف لوٹنا ہے، میں تیری اس قدرت کا واسطہ دیکر جس کے قبضے میں تمام عالم ہے دعا کرتا ہوں کہ مجھے اس وقت تک دنیا سے نہ اٹھا جب تک کہ میں عراق کا والی نہ ہو جاؤں اور سکینہ میرے نکاح میں نہ آ جائے اس کے بعد عبدالملک نے کھڑے ہو کر دعا کی کہ اے زمین و آسمان کے خدا! میں تجھ سے ایسی چیزیں مانگتا ہوں جس کو تیرے اطاعت گذار بندوں نے تیرے حکم سے مانگا ہے، میں تجھ سے تیری ذات کی عظمت، تیری مخلوقات و بیت الحرم کے رہنے والوں کے حق کا واسطہ دیکر دعا مانگتا ہوں کہ تو مجھے دنیا سے اس وقت تک نہ اٹھا، جب تک کہ مشرق و مغرب پر میری حکومت نہ ہو جائے اور اس میں جو شخص رخنہ اندازی کرے اس کا سر نہ قلم کر دوں، جب یہ لوگ دعا مانگ چکے تو وہ بادۂ حق کا سرشار اٹھا جس کے نزدیک دنیاوی رونقیں سراب سے زیادہ نہ تھیں اور اس کی زبان سے یہ الفاظ نکلے کہ ''تو رحمٰن و رحیم ہے، میں تیری اس رحمت کا واسطہ دیکر دعا کرتا ہوں جو تیرے غضب پر غالب ہے کہ تو مجھے آخرت میں رسوا نہ کر اور اس عالم میں مجھے جنت عطا فرما'' سیر الصحابۃ (۴۷/۳) بحوالہ ابن خلکان (۴۴۲/۱)

## (قصہ ۸۰) ﴿بہترین نمونہ......!﴾

ایک مرتبہ ایک آدمی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا ہے:

﴿اذا ضربتم فی الارض فلیس علیکم جناح﴾

(النساء:۱۰۱)

''اور جب تم زمین میں سفر کرو سو تم کو اس میں کوئی گناہ نہ ہوگا کہ تم نماز کو کم کر دو اگر تم کو یہ اندیشہ ہو کہ تم کو کافر لوگ پریشان کریں گے''

(اب اللہ تعالیٰ نے نماز قصر کرنے کے لئے یہ شرط لگائی ہے کہ کافروں کے ستانے کا ڈر ہو اور) یہاں منیٰ میں اس وقت ہم لوگ بڑے امن سے ہیں کسی قسم کا خوف اور ڈر نہیں

ہے تو کیا یہاں بھی ہم نماز کو قصر کریں؟ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا:

''حضور ﷺ تمہارے لئے قابل تقلید نمونہ ہیں (لہٰذا جب انہوں نے منیٰ میں دو رکعت نماز پڑھی ہے تو تم بھی دو رکعت ہی پڑھو)''

حیاۃ الصحابہ (۲/۴۸۱)

## (قصہ ۸۱) ﴿مشتبہات سے اجتناب﴾

حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ شدت ورع کی بنا پر ہمیشہ مشتبہ چیزوں سے پرہیز فرماتے تھے، مروان نے اپنے زمانے میں میل کے نشان کے پتھر نصب کرائے تھے، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ادھر رخ کر کے نماز پڑھنا مکروہ سمجھتے تھے کہ اس میں پتھر کی پرستش کا شائبہ ہے اس طرح حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور دوسرے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم ہمیشہ عہد رسالت اور اس کے بعد خلفائے اربعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وقت تک کھیتوں کا لگان لیا کرتے تھے، لیکن ایک مرتبہ رافع بن خدیج رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ آنحضرت ﷺ نے کھیتوں کے کرایہ سے منع کیا ہے، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سنا تو جا کر ان سے تصدیق چاہی رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ حضور ﷺ نے ایسا حکم دیا ہوگا، مگر محض اس احتمال کی بنا پر لگان لینا چھوڑ دیا کہ شاید بعد میں اگرچہ ان کو اس کا یقین نہ تھا کہ آنحضرت ﷺ نے ممانعت فرمادی ہو اور مجھے علم نہ ہوا ہو۔

ککڑی اور خربوزہ صرف اس وجہ سے نہ کھاتے تھے کہ اس میں گندی چیزوں کی کھاد دی جاتی ہے۔

ایک مرتبہ کسی نے کھجور کا سرکہ ہدیہ بھیجا، پوچھا کیا چیز ہے معلوم ہوا کھجور کا سرکہ ہے، انہوں نے اس خیال سے پھکوا دیا کہ کہیں اس میں نشہ نہ پیدا ہو گیا ہو۔

اگرچہ غنا کا مسئلہ مختلف فیہ ہے تاہم احتیاط کا تقاضا یہی ہے کہ اس سے احتراز کیا جائے چنانچہ جب اپنے صاحبزادے کو گنگناتے ہوئے سنتے تو تنبیہ فرماتے۔

سیر الصحابۃ (۴/۳۷-۳۸)

## (قصہ۸۲) ﴿صدقہ کا غلام﴾

اگر کسی چیز میں صدقہ کا شائبہ بھی ہوتا تو اس کو استعمال نہ کرتے، ایک دن بازار گئے وہاں ایک دودھاری بکری بک رہی تھی، اپنے غلام سے کہا لے لو، اس نے اپنے دام سے خرید لی، آپ دودھ سے افطار کرنا پسند کرتے تھے، اس لئے افطار کے وقت اس بکری کا دودھ پیش کیا گیا، فرمایا کہ یہ دودھ بکری کا ہے اور بکری غلام کی خریدی ہوئی ہے اور غلام صدقہ کا ہے اس لئے اس کو لے جاؤ، مجھ کو اس کی حاجت نہیں ہے۔

طبقات ابن سعد (۱۱۸/۴)

## (قصہ۸۳) ﴿پھولدار فرش سے نفرت﴾

ایک مرتبہ کہیں دعوت میں تشریف لے گئے، وہاں پھولدار فرش بچھا ہوا تھا، کھانا چنا گیا تو پہلے ہاتھ بڑھایا، پھر کھینچ لیا اور فرمایا کہ دعوت قبول کرنا حق ہے، مگر میں روزہ سے ہوں یہ عذر پھول دار فرش کی وجہ سے تھا۔ طبقات ابن سعد (۱۲۷/۴)

## (قصہ۸۴) ﴿نقش ونگار سے اجتناب﴾

ایک مرتبہ احرام کی حالت میں سردی معلوم ہوئی فرمایا مجھ کو چادر اوڑھا۔ چنانچہ آپ چادر اوڑھ کر آرام فرما ہوئے، آنکھ کھلی تو چادر کی نجاف اور پھول بوٹوں پر نظر پڑی جو ابریشم سے کڑھے ہوئے تھے، فرمایا اگر اس میں یہ چیز نہ ہوتی تو استعمال میں کوئی مضائقہ نہ تھا۔

(الاصابۃ تذکرہ ابن عمرؓ)

## (قصہ۸۵) ﴿محبوب اموال کا صدقہ﴾

صدقہ وخیرات کے میدان حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کا نام نمایاں حیثیت کا حامل تھا، بعض اوقات ایسا بھی ہوتا کہ ایک ایک نشست میں بیس بیس ہزار تقسیم کر دیتے، دو دو تین تین ہزار کی رقمیں تو عموماً خیرات کیا کرتے تھے، ایک مرتبہ یکمشت ۳۰ ہزار کی قسم خدا کی راہ

میں لگادی، قرآن پاک میں نیکوکاری کے لئے محبوب چیز خدا کی راہ میں دینے کی شرط ہے:

لَنۡ تَنَالُوۡا الۡبِرَّ حَتّٰی تُنۡفِقُوۡا مِمَّا تُحِبُّوۡنَ.

''تم اس وقت تک نیکی کے کمال کو نہیں پا سکتے جب تک اپنے محبوب اموال اللہ کے راستہ میں خرچ نہ کرو''

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما اس آیت کی عملی تفسیر تھے، آپ ہمیشہ اپنی پسندیدہ چیزوں کو راہ خدا میں دے دیتے تھے، چنانچہ جو غلام آپ کو پسند ہوتا اس کو راہ خدا میں آزاد کر دیتے اور آپ کی نظر میں وہ غلام پسندیدہ ہوتا، جو عبادت گذار ہوتا، غلام اس راز کو سمجھ گئے تھے، اس لئے وہ مسجدوں کے ہو رہتے، حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما ان کے ذوق عبادت کو دیکھ کر خوش ہوتے اور آزاد کر دیتے آپ کے احباب مشورہ دیتے کہ یہ لوگ صرف آزادی حاصل کرنے کے لئے اتنا تقویٰ دکھاتے ہیں اور آپ کو دھوک دیتے ہیں، آپ فرماتے'' من خدعنا بالله خدعنا له ''جو شخص ہم کو خدا کے ذریعے سے دھوکہ دیتا ہے ہم اس کا دھوکہ کھا جاتے ہیں۔

آپ کو ایک لونڈی بہت محبوب تھی، اس کو راہ خدا میں آزاد کر کے اپنے ایک غلام کے ساتھ بیاہ دیا اس سے ایک لڑکا پیدا ہوا لڑکے کو آپ چومتے اور فرماتے کہ اس سے کسی کی خوشبو آتی ہے اسی طریقہ سے ایک دوسری من پسند لونڈی کو آزاد کر دیا اور فرمایا لَنۡ تَنَالُوا الۡبِرَّ حَتّٰی تُنۡفِقُوۡا مِمَّا تُحِبُّوۡنَ آپ اس کثرت سے غلام آزاد کرتے تھے کہ آپ کے آزاد کردہ غلاموں کی تعداد ایک ہزار سے متجاوز ہو گئی تھی ایک مرتبہ انہوں نے نہایت عمدہ اونٹ خریدا اور سوار ہو کر حج کو چلے اتفاق سے اس کی چال بہت پسند آئی فوراً اترے اور حکم دیا کہ سامان اتار لو اور اس کو قربانی کے جانوروں میں داخل کر دو۔ سیر الصحابۃ (۳۹/۳)

## (قصہ ۸۶) ﴿محتاجوں کی اعانت﴾

مسکین نوازی آپکا نمایاں وصف تھا، خود بھوکے رہتے لیکن مسکینوں کی شکم سیری کرتے عموماً بغیر مسکین کے کھانا نہ کھاتے تھے آپکی اہلیہ آپکی غیر معمولی فیاضی سے بہت نالاں رہتی

تھیں اور شکایت کیا کرتی تھیں کہ جو کھانا میں ان کے لئے پکاتی ہوں وہ کسی مسکین کو بلا کر کھلا دیتے ہیں کہ فقراء اس کو سمجھ گئے تھے اس لئے مسجد کے سامنے آپ کی گذرگاہ پر آ کر بیٹھتے تھے، جب آپ مسجد سے نکلتے تو ان کو اپنے ساتھ گھر لے آتے، بیوی نے عاجز ہو کر ایک مرتبہ کھانا فقراء کے گھروں میں بھجوا دیا اور کہلا بھیجا کہ راستہ میں نہ بیٹھا کریں اور اگر وہ بلائیں تو بھی نہ آئیں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مسجد سے واپس ہو کر حسب معمول گھر آ گئے اور غصہ میں حکم دیا کہ فلاں فلاں محتاجوں کو کھانا بھجوا دو، کیا تم چاہتی ہو کہ میں رات فاقہ میں بسر کروں چنانچہ بیوی کے اس طرز عمل پر رات کو کھانا نہ کھایا۔ طبقات ابن سعد (۱۳۲/۴)

## (قصہ ۸۷) ﴿حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فیاضی و سیر چشمی﴾

اگر دستر خوان پر کسی فقیر کی صدا کانوں میں پہنچ جاتی تو اپنے حصہ کا کھانا اس کو اٹھوا دیتے اور خود روزہ سے دن گذار دیتے ایک مرتبہ مچھلی کھانے کی خواہش ہوئی آپ کی بیوی صفیہ نے بڑے اہتمام سے لذیذ مچھلی تیار کی ابھی دستر خوان چنا ہی گیا تھا کہ ایک فقیر نے صدا لگائی فرمایا فقیر کو دے دو، بیوی کو عذر ہوا، پھر دوبارہ فرمایا کہ نہیں دیدو مجھ کو یہی پسند ہے، لیکن چونکہ بیوی نے آپ کی فرمائش سے پکائی تھی، اس کے لئے اس کو نہ دیا، اور کھانے کے عوض نقدی فقیر کو دیکر واپس کیا تب آپ نے تناول فرمایا۔

ایک مرتبہ بیمار پڑے کھانے کے لئے انگور کے چند دانے خریدے گئے ایک سائل آیا حکم دیا انگور دیدو، لوگوں نے عرض کیا آپ اس کو کھا لیجئے اس کو دوسرے دیدیے جائیں گے فرمایا نہیں یہی دیدو، مجبوراً وہی دینے پڑے اور دیکر پھر اس سے خریدے گئے، آپ کا یہ سلوک ان ہی لوگوں کے ساتھ تھا جو درحقیقت اس کے مستحق ہوتے تھے، چنانچہ جب دستر خوان پر بیٹھے کوئی خوش پوش اور خوشحال دکھائی پڑتا تو نہ بلاتے، لیکن آپکے بھائی اور لڑکے وغیرہ اس کو بٹھا لیتے اور اگر کوئی خستہ حال اور مسکین نظر آتا تو اس کو فوراً بلاتے اور فرماتے یہ لوگ شکم سیر اشخاص کو بلاتے ہیں اور جو بھوکے اور کھانے کے حاجت مند ہوتے ہیں ان کو چھوڑ دیتے ہیں۔ سیر الصحابۃ (۴۰/۳) بحوالہ طبقات ابن سعد (۱۲۲/۴)

## (قصہ ۸۸) ﴿مہمانی، تین دن ہوتی ہے﴾

فقراء و مساکین کے علاوہ آپ کے ہم چشم اور ہم رتبہ اشخاص پر بھی آپ کا ابر کرم برستا تھا، اگر کبھی بھولے سے کوئی چیز کسی کے پاس چلی جاتی تو پھر اس کو واپس نہ لیتے تھے، عطاء کہتے ہیں کہ ایک دفعہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھ سے دو ہزار درہم قرض لیے، جب ادا کیے تو دو سو زیادہ آئے میں نے واپس کرنا چاہا تو کہا تمہیں لے لو، اسی طریقہ سے ایک مرتبہ ایک اور رقم کسی سے قرض لی جب واپس کی تو مقروض کے درہم سے زیادہ کھرے درہم ادا کئے، قرض خواہ نے کہا یہ درہم میرے درہموں سے زیادہ کھرے ہیں فرمایا عمداً ایسا کیا تھا، آپ کے غلام نافع کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ بیس ہزار درہم ایک وقت تقسیم کر دیئے، تقسیم ہو جانے کے بعد جو لوگ آئے ان کو ان لوگوں سے قرض لیکر دیئے، جن کو پہلے دے چکے تھے، اقامت کی حالت میں بھی اکثر روزہ رکھتے تھے، لیکن اگر کوئی مہمان آجاتا تو افطار کرتے کہ مہمان کی موجودگی میں روزہ رکھنا فیاضی سے بعید ہے، اصول یہ ہے جہاں مہمان جائے ۳ دن کی مسنون مہمانی کے بعد اپنا سامان خود کرے چنانچہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب مکہ جاتے تو عبداللہ بن خالد کے گھر ٹھہرتے تھے، لیکن ۳ دن کے بعد اپنی جملہ ضروریات بازار سے پوری کرتے تھے۔ سیر الصحابۃ (۴۱/۳) بحوالہ طبقات ابن سعد، تذکرہ ابن عمرؓ

## (قصہ ۸۹) ﴿باپ کے احباب سے صلہ رحمی﴾

ایک مرتبہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہیں جا رہے تھے، راستہ میں ایک اعرابی ملا، حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سلام کیا اور سواری کا گدھا اور سر کا عمامہ اتار کر اس کو دے دیا۔ ابن دینار ساتھ تھے، یہ فیاضی دیکھ کر بولے خدا آپ کو صلاحیت دے یہ اعرابی تو معمولی چیزوں سے خوش ہو جاتے ہیں یعنی اتنی فیاضی کی ضرورت نہ تھی فرمایا ان کے والد میرے والد کے دوست تھے، میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ سب سے بڑی نیکی اپنے باپ کے احباب کے ساتھ صلہ رحمی ہے۔ سیر الصحابۃ (۴۱/۳)

## (قصہ۹۰) ﴿اوپر والا ہاتھ نیچے والے سے بہتر ہے﴾

اس فیاضی کے ساتھ حد درجہ بے نیاز اور زاہد واقع ہوئے تھے، کبھی کسی کے سامنے دست سوال دراز نہیں کیا لوگ خدمت بھی کرنا چاہتے تو آپ قبول نہ کرتے، عبدالعزیز بن ہارون نے ایک مرتبہ لکھ بھیجا کہ آپ اپنی ضروریات کی اطلاع مجھ کو دیا کریں ان کو جواب میں لکھا کہ جن کی پرورش تمہارے ذمہ ہے ان کی امداد کرو اور اوپر کا ہاتھ نیچے کے ہاتھ سے بہتر ہے اوپر کے ہاتھ سے مراد دینے والا اور نیچے کے مراد سے لینے والا ہے۔

سیر الصحابة (۴۱/۳)

## (قصہ۹۱) ﴿اہل بیت سے محبت﴾

آنحضرت ﷺ کی محبت ان کا سرمایہ حیات اور جان حزیں کی تسکین کا باعث تھی، آپکی وفات کے بعد ایسے شکستہ دل ہوئے کہ اس کے بعد نہ کوئی مکان بنایا اور نہ باغ لگایا، وفات نبوی ﷺ کے بعد جب آپکا ذکر آتا تو بے اختیار رو پڑتے، جب سفر سے لوٹتے تو روضہ نبوی ﷺ پر حاضر ہو کر سلام کہتے ذات نبوی ﷺ کے ساتھ اس شیفتگی کا قدرتی نتیجہ یہ تھا کہ آل اطہار سے بھی وہی تعلق تھا، ایک مرتبہ ایک اعرابی نے مچھر کے خون کا کفارہ پوچھا، آپ نے پوچھا تم کون ہو اس نے کہا عراقی، فرمایا لوگو! ذرا اس کو دیکھنا یہ شخص مجھ سے مچھر کے خون کا کفارہ پوچھتا ہے، حالانکہ ان لوگوں نے نبی کے جگر گوشہ کو شہید کیا ہے جن کے متعلق آنحضرت ﷺ فرماتے تھے کہ یہ دونوں میرے باغ دنیا کے دو پھول ہیں۔

رواہ البخاری (۸۸۶/۲)

## (قصہ۹۲) ﴿حضور ﷺ کے منسوبات سے محبت﴾

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی محبت آل اطہار رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے ساتھ مخصوص نہ تھی بلکہ جس چیز کو بھی آنحضرت ﷺ کے ساتھ کسی قسم کی نسبت ہوتی اس سے آپ کو وہی شغف تھا، آنحضرت ﷺ کبھی ایک درخت کے نیچے اترے تھے، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہمیشہ اس کو پانی

دیتے تھے کہ خشک نہ ہو جائے مدینۃ الرسول ﷺ سے اس درجہ محبت تھی کہ تنگی کی حالت میں بھی وہاں سے نکلنا گوارا نہ تھا، ایک مرتبہ آپ کے ایک غلام نے تنگ حالی کی شکایت کی اور مدینہ سے جانے کی اجازت چاہی تو آپ نے اس کو سمجھایا کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو شخص مدینہ کے مصائب پر صبر کرے گا قیامت میں میں اس کا شفیع ہوں گا۔

مسند احمد بن حنبل (۱۱۳/۲)

آج ہم بھی حضور ﷺ کی محبت کی دعویدار ہیں۔ لیکن ہمارے دعوے محض زبان تک محدود ہیں ہمارے اعمال حضور ﷺ کی محبت سے خالی نظر آتے ہیں۔ حضور ﷺ سے محبت کی سب سے بڑی علامت یہ ہے کہ آپ کے افعال واقوال کی پیروی کی جائے۔ کیونکہ محبت، محبوب کی اتباع کا تقاضا کرتی ہے۔

تعصی الالہ و انت تزعم حبہ
ھذا محال فی القیاس بدیع
لو کان حبک صادقا لاطعتہ
ان المحب لمن یحب یطیع

"تو اللہ کی محبت کا گمان کرتا ہے اور اس کی نافرمانی بھی کرتا۔ یہ بات تو بالکل ناممکن ہے اگر تو اپنی محبت میں سچا ہوتا تو اللہ کی اطاعت کرتا کیونکہ محبت کرنے والا ہمیشہ محبوب کا مطیع اور فرماں بردار ہوتا ہے"

رسول ﷺ سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی محبت حقیقی تھی جس میں اتباع و اطاعت کا پہلو سب سے زیادہ نمایاں تھا۔

## (قصہ ۹۳) ﴿چرچا بادشاہوں میں تیری بے نیازی کا﴾

حق گوئی وبے باکی ہمیشہ سے علماء اسلاف کا شعار رہی ہے۔ اہل حق نے کبھی باطل کی غلامی قبول نہ کی۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بھی انہی مجاہدین اسلام میں سے تھے۔ آپ بنی امیہ کے جابرانہ طرز عمل پر نہایت سختی سے نکتہ چینی کرتے تھے، حجاج کے مظالم سے دنیائے

اسلام تنگ آ گئی تھی مگر کسی کو دم مارنے کی مجال نہ تھی لیکن حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بے خوف و خطر حق بات اس کے منہ پر کہہ دیتے ایک مرتبہ حجاج خطبہ دے رہا تھا حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بھی تھے آپ نے فرمایا یہ خدا کا دشمن ہے اس نے حرم الٰہی کو رسوا کیا بیت اللہ کو تباہ کیا اور اولیاء اللہ کو قتل کیا، ایک مرتبہ حجاج نے دوران خطبہ کہا کہ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے کلام اللہ میں تغیر و تبدل کیا ہے، حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے غضبناک ہو کر فرمایا کہ تو جھوٹ بکتا ہے نہ ابن زبیر رضی اللہ عنہ میں اتنی طاقت ہے اور نہ تیری یہ مجال ہے۔

مرض الموت میں جب حجاج عیادت کو آیا اور انجان بن کر کہا کاش زخمی کرنیوالے کا مجھ کو علم ہو جاتا تو بگڑ کر کہا کہ وہ تمہارا نیزہ تھا، حجاج نے پوچھا یہ کیسے فرمایا تم نے ایام حج میں لوگوں کو مسلح کیا اور حرم محترم میں ہتھیاروں کو داخل کیا پھر پوچھتے ہو کس نے زخمی کیا۔

ایک مرتبہ حجاج مسجد میں خطبہ دے رہا تھا، اس کو اس قدر طول دیا کہ عصر کا وقت آخر ہو گیا آپ نے آواز دی کہ نماز کا وقت جا رہا ہے تقریر ختم کرو اس نے نہ سنا دوبارہ پھر کہا اس مرتبہ بھی اس نے خیال نہ کیا تیسری مرتبہ پھر کہا تین مرتبہ کہنے کے بعد حاضرین سے فرمایا اگر میں اٹھ جاؤں تو تم بھی اٹھ جاؤں گے لوگوں نے کہا ہاں چنانچہ یہ کہہ کر کہ معلوم ہوتا ہے کہ تم کو نماز کی ضرورت نہیں ہے اٹھ گئے اس کے بعد حجاج منبر سے اتر آیا اور نماز پڑھی اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ تم نے ایسا کیوں کیا کہا کہ ہم لوگ نماز کے لئے مسجد میں آتے ہیں اس لئے جب نماز کا وقت آ جائے، اس وقت فوراً تم کو نماز پڑھنی چاہئے نماز کے بعد جس قدر تمہارا دل چاہے تقریر کرتے رہا کرو۔ طبقات ابن سعد (۱/۱۱۷)

## (قصہ ۹۴) حقوق انسانیت کا احترام

اسلام نے ان تمام امتیازات کو جن سے ایک انسان کی تحقیر اور دوسرے کی بے جا عظمت ظاہر ہو مٹا دیا، ابن عمر رضی اللہ عنہ اس مساوات کا عملی نمونہ تھے وہ ان تمام امتیازات کو جن سے مساوات میں فرق آتا ہو ناپسند فرماتے تھے، چنانچہ جہاں لوگ آپ کی تعظیم کے لئے کھڑے ہوتے وہاں نہ بیٹھتے اپنے غلاموں کو بھی مساوات کا درجہ دیدیا تھا اور ان کو عزت

نفس کی تعلیم دیتے تھے، عام دستور تھا کہ غلام تحریر میں پہلے آقا کا نام لکھتا، پھر اپنا انہوں نے اپنے غلاموں کو ہدایت کر دی کہ جب مجھے کو خط لکھو تو پہلے اپنا نام لکھو، غلاموں کو دستر خوان پر ساتھ بٹھاتے، ایک مرتبہ دستر خوان بچھا ہوا تھا، ادھر سے کسی کا غلام گذرا تو اس کو بھی بلا کر ساتھ بٹھایا، غلاموں کے کھانے پینے کا خیال بال بچوں کی طرح رکھتے تھے، ایک مرتبہ ان لوگوں کے کھانے میں تاخیر ہوگئی، خانساماں سے پوچھا غلاموں کو کھانا کھلا دیا، اس نے نفی میں جواب دیا برہم ہو کر فرمایا جاؤ ابھی کھلا دو انسان کے لئے یہ سب سے بڑا گناہ ہے کہ اپنے غلاموں کے خورد ونوش کا خیال نہ رکھے غلاموں کو نہ کبھی برا بھلا کہتے تھے اور نہ کبھی ان کو مار پیٹ کرتے تھے اگر کبھی غصہ کی حالت میں ایسا کوئی فعل سرزد ہو جاتا تو اس کو کفارہ کے طور پر آزاد کر دیتے۔

سالم کہتے ہیں کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ کے علاوہ کبھی کسی غلام کو لعنت ملامت نہیں کی ایک مرتبہ غصہ میں الع کہنے پائے تھے کہ زبان روک لی اور فرمایا "میں ایسی بات زبان سے نکال رہا ہوں، جو نہ نکالنی چاہیے" ایک مرتبہ ایک غلام کو کسی بات پر مار بیٹھے، مارنے کے بعد اس قدر متاثر ہوئے کہ اس کو آزاد کر دیا۔ رواہ مسلم (۱۲۵/۲)

## (قصہ ۹۵) ﴿ابن عمر رضی اللہ عنہ کے اخلاق کریمانہ﴾

اس مساوات کا دوسرا پہلو انکسار و تواضع ہے، جب تک یہ صفت نہ ہوگی اس وقت تک مساوات کا جذبہ نہیں پیدا ہو سکتا، ابن عمر رضی اللہ عنہ میں یہ صفات بھی بدرجہ اتم موجود تھیں، اپنی تعریف سننا خود پرستی کا پہلا زینہ ہے، ابن عمر رضی اللہ عنہ اپنی تعریف سننا سخت ناپسند کرتے تھے، ایک شخص ان کی تعریف کر رہا تھا، انہوں نے اس کے منہ میں مٹی جھونک دی اور کہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ مداحوں کے منہ میں خاک ڈالا کرو، اپنے لئے معمولی انسانوں سے زیادہ شرف گوارا نہ کرتے تھے، ایک مرتبہ کسی نے آپ سے کہا تم سبط ہو تم وسط ہو فرمایا سبحان اللہ سبط بنی اسرائیل تھے اور امت وسط پوری امت محمدی ہے، ہم تو مضر کے درمیانی لوگ ہیں، اس سے زیادہ اگر کوئی رتبہ دیتا ہے تو جھوٹا ہے، بلا امتیاز ہر کس و ناکس کو

سلام کرتے بلکہ اسی ارادہ سے گھر سے نکلتے تھے۔طفیل بن کعب جو روزانہ صبح وشام ان کے ساتھ بازار جایا کرتے تھے، بیان کرتے تھے کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بلا امتیاز تاجر مسکین اور خستہ حال سب کو سلام کرتے تھے، ایک دن میں نے ان سے پوچھا آپ بازار کیوں جاتے ہیں حالانکہ نہ خرید وفروخت کرتے ہیں، نہ کسی جگہ بیٹھتے ہیں، فرمایا صرف لوگوں کو سلام کرنیکی غرض سے۔ اتفاق سے اگر کسی کو سلام کرنا بھول جاتے تو پلٹ کر سلام کرتے ،تواضع کا ایک مظہر حلم بھی ہے،ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تلخ سے تلخ باتیں سن کر پی جاتے تھے،ایک مرتبہ ایک شخص نے آپ کو پیہم گالیاں دینی شروع کیں، آپ نے صرف اس قدر جواب دیا کہ میں اور میرے بھائی عالی نسب ہیں، پھر خاموش ہو گئے۔ الاصابۃ (۱۰۸/۴)

طوفان سے کھیلے ہیں تو موجوں میں پلے ہیں
تب گوہر شہوار کے سانچے میں ڈھلے ہیں
ہر بزم درخشاں رہی تاباں رہی ہم سے
ہر بزم میں ہم شمع کی صورت سے جلے ہیں

## (قصہ ۹۶) ﴿لوگوں کی حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے محبت﴾

اس مساوات،تواضع اور حلم کا یہ نتیجہ تھا کہ عام طور پر لوگوں میں آپ کو محبوبیت حاصل تھی، مجاہد کہتے ہیں کہ ایک دن میں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ نکلا،لوگ بکثرت ان کو سلام کر رہے تھے،انہوں نے مجھ سے مخاطب ہو کر کہا کہ لوگ مجھ سے اس قدر محبت کرتے ہیں کہ اگر چاندی سونے کے عوض بھی محبت خریدنا چاہوں تو اس سے زیادہ نہیں مل سکتی۔

طبقات ابن سعد (۱۲۴/۴)

## (قصہ ۹۷) ﴿اہل مدینہ کی دعوت﴾

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاں دعوت وغیرہ میں عام طور پر معمول سے زیادہ اہتمام کیا جاتا ہے، لیکن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دسترخوان اس دن بھی تکلفات سے خالی ہوتا تھا، آپ کے غلام نافع کا بیان ہے کہ ایک دن ایک اونٹنی ذبح کی اور مجھ سے کہا مدینہ والوں کو مدعو کر

آؤ، میں نے عرض کیا کس چیز کی دعوت دیتے ہیں، روٹی تک تو ہے نہیں" فرمایا بس خدا تم کو بخشے گوشت موجود ہے شوربہ موجود ہے، جس کا دل چاہے گا، کھائے گا، جس کا دل نہ چاہے گا نہ کھائے گا۔ سیر الصحابۃ (۴۷/۳) بحوالہ طبقات ابن سعد)

## (قصہ ۹۸) ﴿خط لکھنے کا مسنون طریقہ﴾

آنحضرت ﷺ کے وقت سے خط لکھنے کا یہ طریقہ تھا کہ کاتب بسم اللہ کے بعد اپنا نام لکھتا پھر مکتوب الیہ کا نام لکھتا کہ "منجانب فلاں الی فلاں" ہے۔ لیکن خلفائے بنوامیہ نے جہاں اور بدعات رائج کیں وہاں اس طریقہ کو بھی بدل دیا اور اظہار ترفع کے لئے یہ طریقہ رائج کیا کہ خط میں پہلے خلیفہ کا نام لکھا جائے، پھر بھیجنے والا اپنا نام تحریر کرے۔ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خودداری اس کو گوارا نہیں کرسکتی تھی، اس لئے انہوں نے جو بیعت نامہ لکھا اس میں اسی سابق طریقہ پر "من عبداللہ بن عمر الی عبداللہ بن مروان" لکھا۔ اس تحریر کو دیکھ کر درباریوں نے کہا کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور سے پہلے اپنا نام لکھا ہے۔ عبدالملک نے کہا کہ ابو عبدالرحمٰن کی ذات سے اتنا بھی بہت غنیمت ہے۔ سیر الصحابۃ (۴۵/۳)

## (قصہ ۹۹) ﴿ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اپنے بیٹے سے ناراضگی﴾

ایک مرتبہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور ﷺ کا یہ قول نقل کیا:

"لاتمنعوا اماء الله عن المساجد"

"عورتوں کو مسجد میں جانے سے نہ روکو"

یہ ارشاد سن کر حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ایک صاحبزادہ (جن کا نام "بلال بن عبداللہ" ہے) نے عرض کیا "ہم تو اجازت نہیں دے سکتے" (کیونکہ وہ اس کو آئندہ چل کر آزادی اور فساد و آوارگی کا بہانہ بنالیں گی) صاحبزادہ کی اس جرات پر حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بہت ناراض ہوئے اور انہیں بہت برا بھلا کہا اور فرمایا "میں حضور ﷺ کا ارشاد سناؤں اور تو کہے کہ اجازت نہیں دے سکتے" اس کے بعد اس صاحبزادے سے ہمیشہ کے لئے بولنا چھوڑ دیا اور پھر کبھی اس سے بات نہیں کی۔ (رواہ مسلم وابوداؤد وابن ماجہ)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس عمل سے معلوم ہوا کہ اگر کسی مسلمان سے حقوق شریعت اور حدود الٰہیہ کی حفاظت یا کسی غلطی پر تنبیہ کرنے کے لئے قطع تعلقی اختیار کی جائے تو شریعت اس کی اجازت دیتی ہے۔ یہ عمل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس حکم کے ذیل میں نہیں آتا:

"لایحل لمسلم ان یھجر اخاہ فوق ثلاث"

"کسی مسلمان کے حلال نہیں کہ وہ اپنے بھائی کو تین دن سے زیادہ چھوڑے رکھے" (رواہ الترمذی)

اگر دنیاوی مقاصد یا نفسانی جذبات کی وجہ سے کسی مسلمان سے قطع تعلقی کرے تو یہ جائز نہیں ہے۔

مسجد میں عورتوں کی نماز کے بارے میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی بھی مختلف آراء رہی ہیں۔ بعض حضرات تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مذکورہ ارشاد کی وجہ سے اس کی اجازت دیتے تھے لیکن بہت سے اکابر صحابہ کا مسلک یہ تھا کہ فساد بڑھ جانے کے بسبب اب عورتوں کو مسجد میں جا کر نماز پڑھنے کی اجازت نہیں دی جا سکتی۔ خود حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس زمانہ کی عورتوں کا حال دیکھ لیتے تو ضرور عورتوں کو مسجد میں جانے سے منع فرما دیتے۔ حالانکہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا زمانہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کے زیادہ بعد کا نہیں ہے۔

حضرت عاتکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا قصہ مشہور ہے کہ ان کے کئی نکاح ہوئے جن میں سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی ہوا وہ مسجد میں تشریف لے جاتی تھیں اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو گراں ہوتا تھا۔ کسی نے ان سے کہا کہ آپ کا یہ عمل حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پسند نہیں ہے۔ انہوں نے کہا اگر ان کو پسند نہیں تو روک دیں۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وصال کے بعد حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نکاح ہوا۔ ان کو بھی یہ چیز گراں تھی لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کی وجہ سے روکنے کی ہمت بھی نہ تھی۔ بس ایک مرتبہ عشاء کی نماز کے لئے جس راستہ سے جاتی تھیں وہاں بیٹھ گئے۔ جب پاس سے گزریں تو ان کو چھیڑا۔ خاوند ہونے کی حیثیت سے ان کے لئے تو جائز تھا لیکن حضرت عاتکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو اندھیرے کی وجہ سے معلوم نہ ہو سکا کہ کون ہیں۔ اس کے بعد انہوں نے جانا چھوڑ دیا۔ حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا مسجد میں

جانا کیوں چھوڑ دیا؟ کہنے لگیں اب زمانہ نہیں رہا۔

## (قصہ ۱۰۰) ﴿حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فراست و حاضر جوابی﴾

ایک مرتبہ ایک آدمی نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا:

''نماز میں مقیم کی نماز کا بھی ذکر ہے اور خوف کی نماز کا بھی لیکن کہیں بھی مسافر کی نماز کا ذکر نہیں ہے؟''

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ''برادرزادہ: اللہ جل شانہ نے حضور ﷺ کو نبی بنا کر بھیجا۔ ہم لوگ انجان تھے کچھ نہیں جانتے تھے، بس جو ہم نے ان کو کرتے دیکھا وہ کریں گے''

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس کلام کا منشا یہ تھا کہ ہر مسئلہ کا صراحۃً قرآن مجید میں ہونا ضروری نہیں۔ عمل کے لئے حضور اقدس ﷺ سے ثابت ہو جانا کافی ہے۔

(فضائل اعمال، ص: ۱۲۱)

## (قصہ ۱۰۱) ﴿حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے معمولات یومیہ﴾

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مجلس مسجد نبوی میں صبح سے چاشت تک مستقل طور پر منعقد ہوتی تھی جس میں آپ قبلہ رخ بیٹھ کر حدیث بیان کرتے تھے، ان کے غلام و ترجمان حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے:

**انه كان يجلس في مسجد رسول الله صلى الله عليه وسلم حين يرتفع الضحى ويصلي ثم ينطلق الى السوق فيقضي حوائجه ثم يجيئ الى اهله فيبدأبا لمسجد فيصلي ركعتين ثم يدخل بيته.**

''ابن عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) مسجد نبوی میں چاشت کے وقت بیٹھتے تھے۔ اس وقت نماز چاشت نہیں پڑھتے تھے (بلکہ درس دیتے تھے) پھر اٹھ کر بازار جاتے اور اپنی ضروریات پوری کرکے واپسی پر مسجد

نبوی ﷺ میں آکر دو رکعت نماز پڑھتے اس کے بعد اپنے مکان
میں داخل ہوتے تھے“

حضرت نافع نے اس موقع پر اپنا دایاں پیر بائیں پر رکھ کر بتایا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ اپنی مجلس درس میں عام طور سے اس طرح بیٹھا کرتے تھے۔

خیر القران کی درس گاہیں، ص:۲۰۰ بحوالہ طبقات ابن سعد (۱۴۷/۴)

## (قصہ ۱۰۲) شاگردوں کی اصلاح کا اہتمام

محمد بن ابراہیم تیمی کہتے ہیں کہ میں ایام جوانی میں مسجد نبوی میں پڑا رہتا تھا اور جس طرف آل عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے مسجد میں آنے کا راستہ تھا وہیں نماز پڑھتا تھا۔ میں دیکھتا تھا کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سورج ڈھلنے کے بعد گھر سے نکل کر مسجد میں آتے تھے اور بارہ رکعت نماز پڑھ کر بیٹھ جاتے تھے۔ ایک دن میں ان کے پاس گیا، انہوں نے مجھ سے پوچھا ”تم کون ہو؟“ میں نے اپنا نسب بیان کیا تو فرمایا ”تمہارے دادا مہاجرین حبشہ میں سے تھے“ یہ سن کر حاضرین مجلس میری تعریف و توصیف کرنے لگے تو ابن عمر رضی اللہ عنہ نے انہیں ایسا کرنے سے منع فرما دیا۔

(خیر القرآن کی درس گاہیں، ص:۲۰۰ بحوالہ تاریخ کبیر ج ا قسم ا ص ۳۳)

## (قصہ ۱۰۳) حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے تعلق خاطر

رسول اللہ ﷺ کے غلام حضرت ابورافع رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے یہ حدیث بیان کی:

ما كان نبی الاله حواریون یهتدون بهدیه

”ہر نبی کے ایسے ساتھی ہوتے ہیں جو اس کے نظام ہدایت کی
پیروی کرتے ہیں“

یہ سن کر حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے اس حدیث سے لاعلمی کی وجہ سے اظہار عدم معرفت کیا۔ بعد میں جب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ مقام قناۃ میں آئے تو ابن عمر رضی اللہ عنہ مجھے

اپنے ساتھ لے کر ان کے پاس گئے۔ میں نے ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اس حدیث کے متعلق دریافت کیا تو انہوں نے اسی طرح یہ حدیث بیان کر دی اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مطمئن ہو گئے۔

(خیر القرون کی درس گاہیں، ص:۲۰۲)

## (قصہ ۱۰۴) ﴿اہل یمن کی ایک فضیلت﴾

قاسم بن مخیمر کہتے ہیں کہ میں نے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مجلس میں حاضر ہو کر سلام کیا۔ انہوں نے نہایت انشراح کے ساتھ میرا استقبال کیا اور اپنے پہلو میں بٹھا کر یہ آیت پڑھی:

"مَنْ یَرْتَدَّ مِنْكُمْ عَنْ دِیْنِهٖ فَسَوْفَ یَاْتِی اللّٰهُ بِقَوْمٍ یُّحِبُّهُمْ وَیُحِبُّوْنَهٗۤ اَذِلَّةٍ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اَعِزَّةٍ عَلَی الْكٰفِرِیْنَ" (المائدۃ: ۵۴)

''جو تم میں سے اپنے دین سے مرتد ہو جائے تو اللہ تعالیٰ ایسی قوم کو لے آئے گا جس سے اللہ محبت کرے گا اور وہ اللہ سے محبت کریں گے مومنین پر نرم اور کافروں کے لئے سخت ہوں گے''

اور پھر میرے مونڈے پر ہاتھ رکھ کر کہا کہ واللہ وہ قوم تم ہی اہل یمن میں سے ہوگی جو مرتدوں کا قلع قمع کرے گی۔ یہ بات بار بار کہتے رہے۔

(خیر القرون کی درس گاہیں، ص:۲۰۳ بحوالہ تاریخ کبیر ج ۴ قسم ۲ ص ۳۸۶)

## (قصہ ۱۰۵) ﴿اکابرین سے قلبی تعلق وعقیدت﴾

سعید بن میسب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھ سے پوچھا کہ تم کو معلوم ہے کہ میں نے اپنے لڑکے کا نام سالم کیوں رکھا ہے؟

میں عرض کیا ''نہیں''

فرمایا'' سالم مولیٰ ابو حذیفہ کے نام پر! تم کو معلوم ہے کہ میں نے پانے بیٹے کا نام واقد کیوں رکھا ہے؟''

میں نے عرض کیا ''نہیں''

فرمایا'' واقد بن عبداللہ یربوعی کے نام پر، تم و معلوم ہے میں نے اپنے بیٹے کا نام

عبداللہ کیوں رکھا ہے؟''

میں نے عرض کیا''نہیں''

فرمایا''عبداللہ بن رواحہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے نام پر''

(خیر القرون کی درس گاہیں، ص:۲۰۵)

## (قصہ ۱۰۶) ﴿حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کرتہ﴾

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نیا کرتہ پہنا پھر مجھ سے چھری منگوا کر فرمایا''اے میرے بیٹے! میرے کرتے کی آستین کو پھیلاؤ اور میری انگلیوں کے کنارے پر دونوں ہاتھ رکھ کر جو انگلیوں سے زائد کپڑا ہے اسے کاٹ دو''چنانچہ میں نے چھری سے دونوں آستینوں کا زائد کپڑا کاٹ دیا (جو چھری سے سیدھا نہ کٹ سکا اس لئے) آستین کا کنارہ ناہموار اونچا نیچا ہوگیا۔ میں نے ان سے عرض کیا ''اے ابا جان! اگر آپ اجازت دیں تو میں قینچی سے برابر کردوں''انہوں نے فرمایا''اے میرے بیٹے! ایسے ہی رہنے دو، میں نے حضور ﷺ کو ایسے ہی کرتے دیکھا ہے''چنانچہ وہ کرتا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بدن پر اسی طرح رہا، یہاں تک کہ وہ پھٹ گیا اور میں نے کئی دفعہ اس کے دھاگے پاؤں پر گرتے ہوئے دیکھے۔ حلیۃ الاولیاء (۱/۴۵)

## (قصہ ۱۰۷) ﴿سفر آخرت﴾

۷۴ھ میں جب حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ حج کے لئے تشریف لے گئے تو ایک شخص کے نیزہ کی نوک جو زہر میں بجھی ہوئی تھی ان کے پاؤں میں چبھ گئی۔ یہ زہر ان کے جسم میں سرایت کر گیا اور یہی زخم ان کی وفات کا باعث ہوا۔

عام مورخین کا خیال ہے کہ یہ کوئی اتفاقی واقعہ نہ تھا بلکہ حجاج کے اشارہ سے آپ کو زخمی کیا گیا تھا۔ البتہ اس کی تفصیل میں اختلاف ہے۔

مستدرک الحاکم کی روایت یہ ہے کہ حجاج نے جب خانہ کعبہ میں منجنیق نصب کروائی اور ابن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کرایا تو اس کا یہ فعل شنیع ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سخت ناپسند ہوا۔

آپ نے اس کو بہت برا بھلا کہا، حجاج غضبناک ہوگیا اور اس کے اشارے سے شامیوں نے زخمی کر دیا۔ (مستدرک حاکم ۵۵۷/۳)

حافظ ابن حجرؒ لکھتے ہی کہ عبدالملک نے حجاج کو ہدایت کی تھی کہ وہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مخالفت نہ کرے یہ حکم اس پر بہت شاق گذرا، لیکن حکم عدولی بھی نہیں کرسکتا تھا، اس لئے دوسرا طریقہ اختیار کیا اور آپ کو زخمی کرا دیا۔ تہذیب التہذیب (۳۳۰/۵)

طبقات ابن سعد کی روایت کچھ اس طرح ہے:

''ایک مرتبہ حجاج خطبہ دے رہا تھا، اس میں اس نے ابن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر اتہام لگایا کہ انہوں نے نعوذ باللہ کلام اللہ میں تحریف کی ہے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کی تردید کی اور فرمایا تو جھوٹ بولتا ہے نہ ابن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں اتنی طاقت ہے نہ تجھ میں یہ مجال ہے مجمع عام کے سامنے ان کی یہ ڈانٹ اس کو بہت ناگوار ہوئی، لیکن حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ علانیہ کوئی برابر برتاؤ نہیں کرسکتا اس لیے خفیہ انتقام لیا'' (طبقات ابن سعد، تذکرہ ابن عمرؓ)

ابن خلکان اور اسد الغابۃ میں اس کے علاوہ اور روایتیں نقل کی گئی ہیں۔ ایک یہ کہ ایک دن حجاج خطبہ دے رہا تھا، اس کو اس قدر طول دیا کہ عصر کا وقت ہوگیا، آپ نے فرمایا کہ آفتاب تیرا انتظار نہیں کرسکتا۔ حجاج نے کہا ''جی میں آتا ہے کہ تمہاری آنکھیں پھوڑ دوں'' فرمایا ''تجھ کوتاہ بین سے کچھ بعید نہیں''۔

دوسری روایت میں ہے کہ عبدالملک نے فرمان جاری کیا کہ تمام حجاج مناسک حج میں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اقتداء کریں۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ عرفات اور دوسرے مواقف سے حجاج بن یوسف کا انتظار کئے بغیر بڑھ جاتے تھے۔ حجاج کی فرعونیت کیا اس کو گوارہ کرتی مگر عبدالملک کے حکم سے مجبور تھا۔ اس لئے آپ کی جان کا خواہاں ہوگیا۔

ابن خلکان (۲۴۲/۱) واسد الغابۃ (۲۳۰/۳)

اگرچہ ان روایتوں کی صورت واقعہ میں اختلاف ہے مگر تضاد نہیں، اس لئے ان میں سے کسی کو غلط نہیں کہا جاسکتا۔ ہوسکتا ہے کہ یہ تمام واقعات یکے بعد دیگرے پیش آتے رہے

مگر حجاج ضبط کرتا رہا، لیکن جب اس نے دیکھا کہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سامنے اس کی نہیں چلتی اور وہ اس کو مطلق دھیان میں نہیں لاتے تو اخیر میں آپ کا قصہ ختم کر دینے کا فیصلہ کرلیا، لیکن علی الاعلان وہ آپ پر ہاتھ نہیں ڈال سکتا تھا۔ اس لئے یہ صورت نکالی کہ اپنے آدمیوں میں سے کسی کو حکم دیا کہ وہ حج کے موقع پر جب لوگوں کا ازدحام ہوتا ہے زہر آلود نیزہ سے آپ کے پاؤں میں خراش دے دیں اس ازدحام میں زخمی کرنے والا گرفتار بھی نہ ہو سکے گا اور خوب کے اثر آپ کی موت بھی واقع ہو جائے گی، چنانچہ تقدیر الٰہی میں یہی لکھا تھا۔

جب آپ بیمار ہوئے تو حجاج عیادت کے لئے آیا اور مزاج پرسی کے بعد کہا کہ کاش مجھے ملزم کا پتہ چل جاتا تو میں اس کی گردن اڑا دیتا۔ آپ نے فرمایا ''تم ہی نے یہ سب کیا اور پھر کہتے ہو کہ میں مجرم کو قتل کر دیتا۔ نہ تم حرم میں اسلحہ باندھنے کی اجازت دیتے نہ یہ واقعہ پیش آتا۔ یہ سن کر وہ خاموش ہو گیا۔

ہر لب پہ یہ سوال ہیں ان کا جواب دو
غارت گرانِ خونِ شہیداں جواب دو

(مستدرک حاکم ۵۵/۳)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مدینہ منورہ میں وفات پانے کی بہت تمنا تھی، چنانچہ جب آپ کی حالت نازک ہوئی تو دعا کرتے تھے کہ خدایا! مجھ کو مکہ میں موت نہ دے۔ آپ نے اپنے صاحبزادے سالم کو وصیت کی کہ اگر میں مکہ ہی میں مر جاؤں تو حدود حرم کے باہر دفن کرنا کیونکہ جس زمین سے ہجرت کی ہے اسی کی پیوند خاک ہوتے اچھا معلوم نہیں ہوتا۔ وصیت کے چند دنوں بعد سفر آخرت کیا اور علم و عمل اور اتباع سنت کا یہ آفتاب تاباں ہمیشہ کے لئے روپوش ہو گیا۔

ایک طوفان طلب روح میں پیدا کر کے
چھپ گئے آپ کہاں؟ حشر یہ برپا کر کے
اجنبی میں ہوں زمانے سے زمانہ مجھ سے
عشق نے چھوڑ دیا ہے مجھے تنہا کر کے

وفات کے بعد وصیت کے مطابق لوگوں نے حرم کے باہر دفن کرنا چاہا مگر حجاج نے مداخلت کر کے خود ہی نماز جنازہ پڑھائی اور مجبوراً مہاجرین کے ''فخ'' نامی قبرستان میں دفن کئے گئے۔

ملخص از سیر الصحابۃ (۱۶/۲۔۱۸)

گم ہوگیا تو منزل ذوق طلب ملی
منزل کی جستجو میں تو بھٹکا ہوا تھا میں
بازار میں کہیں میری قیمت نہ لگ سکی
کیفی سبب یہ ہے کہ در بے بہا تھا میں

تمت بالخیر

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ رسولہ الکریم

از قلم
محمد اویس سرور
۱۲ ربیع الاول ۱۴۲۸ھ
یکم اپریل ۲۰۰۷ء

# فہرس المراجع

| | |
|---|---|
| الصحیح البخاری | محمد بن اسماعیل البخاریؒ |
| الصحیح لمسلم | مسلم بن الحجاج القشیریؒ |
| السنن لابی دائود | سلیمان بن اشعث السجستانیؒ |
| الجامع للترمذی | محمد بن عیسیٰ الترمذیؒ |
| السنن لابن ماجه | محمد بن یزید القزوینیؒ |
| کنزالعمال | احمد علی المتقیؒ |
| تفسیر ابن کثیر | امام ابن کثیرؒ |
| مستدرک الحاکم | امام حاکم شهیدؒ |
| المسند احمد | احمد بن حنبلؒ |
| الموطا للامام مالک | مالک بن انس الاصبحیؒ |
| الترغیب و الترهیب | اسماعیل بن محمد اصفهانی ابن قوامؒ |
| حلیة الاولیاء | ابونعیم الاصفهانیؒ |
| حیاة الصحابة | محمد یوسف الکاندهلویؒ |
| الاصابة | ابن حجر العسقلانیؒ |
| تهذیب التهذیب | ابن حجر العسقلانیؒ |
| اسد الغابة | ابن الاثیرؒ |
| طبقات ابن سعد | امام ابن سعدؒ |
| اعلام بالموقعین | ابن القیم الجوزیهؒ |
| جامع العلم | ابن عبدالبرؒ |
| سیر الصحابہ | مولانا شاہ معین الدین ندویؒ |
| فضائل اعمال | شیخ الحدیث مولانا زکریاؒ |
| خیر القرآن کی درس گاہیں | قاضی اطہر مبارکپوریؒ |